عَلٰی عَبْدِكَ اَنْسَخْتَهُ اِسْمَكَ الْمُشَارَ اِلَیْهِ بِاَنْوَاعِ

تیرے بندے پر بھیجے جسے قسم قسم کے اعتبارات کے ساتھ تیرے نام کے

الْعِبَارَاتِ ○ اَلُوْهِیَّتُهُ جَامِعُ جَوَامِعِ الْمُحِیْطِ

اشارے سے آپ کے لئے لکھا گیا، اس کی الوہیت سارے فردانی

الْفَرْدَانِیِّ ○ تَحْتَهُ ذَخِیْرَةُ كَنْزِ التَّعَیُّنِ الْعِرْفَانِیِّ ○

احاطوں کی جامع ہے، جس کے تحت عرفانی تعین کے خزانے کا ذخیرہ ہے

مَرْقُوْمٌ نُقُوْشُ اَسْرَارِ الْمَحَجَّةِ عَنْ قَوَابِلِ

مخلوقات کے سامنے آنے والی منزلوں کے بھیدوں کے نقوش جس پر

الْخَلَائِقِ ○ لِسَانُ الْاِصْطِفَاءِ الْمُرَقَّعُ بِصُوَرِ

لکھے ہیں، حقیقتوں کی صورتوں کے ساتھ بلند انتخاب کی زبان ہے

الْحَقَائِقِ ○ اَلنَّاطِقُ عَنْكَ بِلِسَانِ كَانَ اللّٰهُ

تیرے ساتھ ایسی زبان سے بولنے والے ہیں کہ ان کے ساتھ صرف اللہ ہے

وَلَا شَیْءَ مَعَهُ ○ اَلسَّابِقُ بِكَ فِیْ مَیْدَانِ تَجَلِّیَاتِكَ

اور کوئی دوسری شئے نہیں، تیری نت نئی تجلیوں کے میدان میں وہ پہلے

الْمُبْدِعَةِ ○ رُوْحُ اَشْبَاحِ الْاَرْوَاحِ الْجِسْمِیَّةِ ○

ہی سے تیرے ہمراہ ہیں، ساری روحوں کے جسموں کی جان ہیں

مُهَیْمِنُ بَوَاطِنِ كُهُوْفِ الْبُطْنَانَاتِ الذَّاتِیَّةِ ○

ذاتی بطنوں کے غاروں کی گہرائیوں کے نگہبان ہیں

اَلْمَعْجُوْزُ عَنْ مَعْرِفَتِهٖ مِنْ حَیْثُ بُطُوْنِهٖ

ہر پہلے آنے والا ان کی ذات والا صفات سے متعلق بعد

فِیْ مَعْرِفَةِ الْمُتَاَخِّرِ عَنْهُ كُلُّ سَبَّاقٍ اِلٰی

کے عرفان میں ان کے شایان شان عرفان سے عاجز ہے۔

ذَاتِ مَوْصُوْفِهٖ ۝ اَلنَّكْرَةُ الشَّائِعَةُ الْمَعْرِفَةُ

وسیع معرفت کا شائع النکارہے

الْوَاسِعَةُ الَّذِیْ لَا اَیْنَ لِهُوِیَّةِ مَنْظُوْرِهِ الْغَیْبِیِّ

جو ان کے غیبی منظور ہویّت کے لئے کہاں نہیں ہے

۝ وَلَا مَکَانَ یَحْوِیْ مَفَاضَتَهُ الْوَهْبِیِّ ۝

اور کوئی جگہ نہیں جہاں ان کا خدا داد فیضان حاوی نہ ہو

سَیِّدِنَا مُحَمَّدِنِ الْمُصْطَفٰی ۝ اَلْمُجِیْبُ الْمُجْتَبٰی

ہمارے سردار محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) جو چنے ہوئے مجیب اور برگزیدہ ہیں

وَاٰلِهِ الْاَصْفِیَاءِ وَاَصْحَابِهٖ اَهْلُ الْاِتِّبَاعِ

اور آپ کی آل برگزیدہ ہے اور آپ کے اصحاب اتباع اور

وَالْاِقْتِفَاءِ ۝ اَللّٰهُمَّ اَمِدَّنَا بِمَدَدِ اَشْرَفِ

پیروی کرنے والے ہیں، اے اللہ تیرے نبیوں میں سب سے زیادہ شریف

اَنْبِیَائِكَ وَاَجَلِّ اَصْفِیَائِكَ وَتَاجِ اَوْلِیَائِكَ

اور تیرے اصفیاء میں سب سے زیادہ بزرگ اور تیرے ولیوں کے تاج

وَسَیِّدِ اَهْلِ وَفَائِكَ الْبَشِیْرِ النَّذِیْرِ السِّرَاجِ

اور تیرے وفاشعاروں کے سردار، بشارت دینے والے، ڈرانے والے، روشن چراغ

الْمُنِیْرِ ۝ اَلرَّسُوْلِ الْکَرِیْمِ الرَّؤُفِ الرَّحِیْمِ

کی مدد کے ذریعہ ہماری امداد فرما، جو رسول، کرم والے، مہربان رحم والے ہیں

۝ دَعْوَةَ اَبِیْهِ اِبْرَاهِیْمَ وَبُشْرٰی اَخِیْهِ عِیْسٰی

جو آپ کے دادا ابراھیم (علیہ السلام) کی دعا ہیں اور آپ کے بھائی

اَلْمُنَوَّهُ بِذِکْرِهٖ فِیْ تَوْرَاتِ مُوْسٰی الصَّادِقِ الْاَمِیْنِ

عیسیٰ (علیہ السلام) کی بشارت ہیں، موسیٰ (علیہ السلام) کی توراۃ میں جن کو صادق امین

الحقّ المبین ○ نبیّ الرّحمۃ ذی العروۃ الوثقیٰ

کے لقب سے حق (تعالیٰ) مبین نے یاد فرمایا، مضبوط گرفت اور عصمت والے

والعصمۃ امام المتّقین ○ و شفیع المذنبین

نبی رحمت ہیں، متقیوں کے امام ہیں، اور گناہگاروں کی شفاعت کرنے والے ہیں

نورک السّاطع سیف حجّتک اللّامع القاطع

تیرا جگمگاتا نور ہیں تیری حجت کی چمکتی کاٹنے والی تلوار ہیں

○ صاحب الشّفاعۃ العظمیٰ ○ والحوض المورود

باعظمت شفاعت والے ہیں، اور حوض والے ہیں جہاں سب وارد ہوں گے

○ والوسیلۃ فی المحلّ الاسماء و المقام المحمود ○

اور اسماء کے محل اور مقام محمود میں وسیلہ ہیں، ان انبیاء کے

الشّاھد الشّھید للانبیاء و علی الامم الھادی

شاہد ہیں جو تیرے بزرگ نور کی بدولت شریف ترین راستہ

بنورک المجید الی اشرف سبیل ○ و امم

پر گامزن ہدایت یافتہ امتوں پر گواہ ہیں، اور وہ امتیں

من استسقی الغمام بوجھہ فھمع ○ وانشقّ

کہ جن کی بدلیاں آپ کے جلوہ سے فیض یاب ہوں تو برسنے لگیں

لھیبتہ قمر السّماء ثمّ اجتمع و عاد نور الشّمس

اور جن کی ہیبت سے آسمان کا چاند ٹکڑے ٹکڑے ہوا پھر مل کر یکساں ہو گیا

لشروقہ بعد الافول و رجع ○ وانفجر

اور آفتاب کی روشنی جن کے انوار کے لئے غروب ہونے کے بعد پلٹ آیا، اور

الماء النّمیر من بین اصابعہ و نبع ○ و سجد

جن کی انگلیوں سے شفاف پانی کا چشمہ جاری ہوا، اور جن کی

الْبَعِيْرُ لِهَيْبَتِهٖ ○ وَ سَكَنَ بَشِيْرٌ لِرَكْضَتِهٖ

ہیبت کے آگے اونٹ نے سجدہ کیا اور جن کی حرکت سے نبض زمانہ رک جائے

وَحَنَّ الْجِذْعُ حَنِيْنَ الْعِشَارِ لِفُرْقَتِهٖ ○ وَاَيَّدْتَهٗ

اور جن کے فراق میں درخت کا تنہ (استن حنانہ) قبیلوں کی طرح آہ وزاری کرے

بِرُوْحِ قُدُسِكَ ○ وَحَقَّقْتَهٗ بِحَقَايِقِ مَعْرِفَتِكَ

اور روح قدس نے جن کی حمایت کی ، اور جن کو تو نے تیری معرفت

وَ اٰنَسْتَ الصَّادِعُ بِالْحَقِّ النَّاطِقِ بِالصِّدْقِ

کی حقیقتوں اور تیرے وسیع انس سے آشنا فرمایا ، منہ بولتی سچائی کے ساتھ

الْمَنْصُوْرِ بِالرُّعْبِ الْمَمْلُوِّ قَلْبُهٗ بِالْحِكْمَةِ وَ

کامیاب صداقت کے ساتھ اور اس رعب کے ساتھ کہ جس کی بدولت جن کے قلب

الْفُرْقَانِ وَ الْاِيْمَانِ وَ الْحُبِّ مَنْ رَفَعْتَ

کو حکمت اور فرقان اور ایمان اور محبت سے بھر دیا جن کے ذکر کو

ذِكْرَهٗ مَعَ ذِكْرِكَ وَ اَقَمْتَ فِيْ مِحْرَابِ

تو نے اپنے ذکر کے ساتھ بلند فرمایا اور جنھیں تو نے تیری عظیم

الْعُبُوْدِيَّةِ وَ الرِّسَالَةِ مُطِيْعًا لِاَمْرِكَ مُعْتَرِفًا

قدر سے آشنا کرتے ہوئے اور تیرے حکم کی اطاعت کرتے ہوئے

لَكَ بِعَظِيْمِ قَدْرِكَ وَ اَقْسَمْتَ بِعُمْرِهٖ فِيْ كِتَابِكَ

عبودیت اور رسالت کے محراب میں کھڑا کیا ، اور تو نے اپنی کتاب میں

وَ فَضَّلْتَ بِمَا فَضَّلْتَهٗ عَلَيْكَ مِنْ اَنْوَاعِ خِطَابِكَ ○

جن کی زندگی کی قسم کھائی اور تیرے قسم قسم کے خطاب سے فضیلت دی

وَخَلَقْتَ نُوْرَ ذَاتِهٖ مِنْ نُوْرِ ذَاتِكَ الْعَظِيْمِ ○

اور جن کی ذات کا نور تو نے اپنی عظمت والی ذات کے نور سے پیدا فرمایا

وَرَجَّحْتَ بِهٖ فِیْ غَیْبِ لَاهُوْتِ سِرِّكَ الْاَسْمٰی

اور تیرے اعلیٰ بھید کے لاہوتی غیب میں جنھیں تو نے گراں بار بتایا

○ وَثَبَّتَّ لَهٗ فِی الْخِلَافَةِ عَنْكَ مِنْ حَیْثُ اَنْتَ

اور ابتدا ہی سے تو نے جنھیں اپنی شایان شان خلافت میں مضبوط بنایا

قِدَمًا ○ وَنَشَرْتَ لَهٗ بِوِرَاثَةِ اِسْمِكَ الظَّاهِرِ

اور عملی طور پر کونین میں تیرے ظاہر و باطن نام کے

وَالْبَاطِنِ فِی الْكَوْنَیْنِ عِلْمًا وَحَقَّقْتَهٗ بِكَ فِیْ

وارث کی حیثیت سے جن کے جلووں کو عام فرمایا، اور جنھیں تو نے

مَظَاهِرِ وَمَا رَمَیْتَ اِذْ رَمَیْتَ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ رَمٰی

"اے محبوب! جب تم نے کنکریاں پھینکیں تو تم نے نہیں پھینکی تھیں بلکہ اللہ نے پھینکیں (۸/۱۷)"

○ وَجَعَلْتَ بَیْعَتَهٗ عَیْنَ بَیْعَتِكَ ○ وَاَنْطَقْتَ

کی حقیقت سے آشنا کیا اور جن کی بیعت کو تو نے بالکل اپنی بیعت قرار دی، اور جن کی زبان کو

لِسَانَهٗ بِحُجَّتِكَ اُفُقَ اَنْوَارِكَ وَبَحْرَ اَسْرَارِكَ

تو نے اپنی حجت کے بول سے نوازا جو تیرے انوار کی افق اور تیرے اسرار کا

○ قَائِدِ جُیُوْشِ الْهِدَایَةِ اِلَیْكَ ○ سَیِّدِنَا

سمندر ہے، تیری طرف ہدایت کے لشکر کے سپہ سالار، ہمارے سردار

وَسَیِّدِ كُلِّ مَنْ اَرْشَدَ اِلَیْكَ ○ حَبِیْبِكَ الْمُكَرَّمِ

اور ہر اس شخص کے سردار جس نے تیری طرف ہدایت دی، تیرے بزرگ حبیب

رَسُوْلِكَ الْمُعَظَّمِ ○ مُحَمَّدِنِ الْمَحْمُوْدِ فِیْ ذَاتِهٖ

تیرے عظمت یافتہ رسول، تیرے تعریف کئے ہوئے جو اپنی ذات اور

وَاَسْمَائِهٖ وَصِفَاتِهٖ مِنْ خِلْقَةِ الْوُجُوْدِ مِنْ جَرَائِهٖ

اپنے اسماء اور اپنی صفات میں اپنے ابتدائی وجود ہی سے محمود ہیں

وَعَمَّرْتَ الْاَکْوَانَ بِبَرَکَاتِہٖ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلَیْہِ کَمَا یَلِیْقُ

اور تونے جن کی برکتوں کے طفیل کائنات کی تعمیر فرمائی ، آپ پر تیری

بِجَلَالِ اُلُوْهِیَّتِكَ وَصَلِّ وَسَلِّمْ عَلَیْہِ کَمَا یُنَاسِبُ عَظَمَۃَ سُلْطَانِكَ وَ

الوہیت کے جلال کے لائق درود وسلام بھیج اور تیری ربوبیت اور تیری سلطنت

رُبُوْبِیَّتِكَ ○ وَصَلِّ وَسَلِّمْ عَلَیْہِ مِنْ حَیْثُ ذَاتِكَ ○ وَصَلِّ

کی عظمت کے شایان شان درود بھیج اور تیری ذات کے شایان شان درود وسلام

وَسَلِّمْ عَلَیْہِ مِنْ حَیْثُ اَسْمَائِكَ وَصِفَاتِكَ ○ وَصَلِّ وَ

بھیج اور تیرے اسماء وصفات کے شایان شان درود وسلام بھیج ، اور

سَلِّمْ عَلَیْہِ عَدَدَ مَا اَحَاطَ بِہٖ عِلْمُكَ وَجَرٰی

تیرے علم کی وسعتوں کے شمار اور تیرے قلم سے جو جاری ہوا

بِہٖ قَلَمُكَ وَنَفَذَ بِہٖ حُکْمُكَ فِیْ خَلْقِكَ وَزِدْ

اس کے شمار اور تیرے حکم سے مخلوق میں جو حکم نافذ ہوا اس کے شمار

وَبَارِكْ وَصَلِّ وَسَلِّمْ عَلَیْہِ اَوَّلًا وَّاٰخِرًا وَّظَاهِرًا

کے برابر آپ پر درود وسلام بھیج اور زیادہ فرما اور برکت دے اور آپ پر نبیوں

وَّبَاطِنًا وَّعَلٰی اِخْوَانِہٖ مِنَ الْاَنْبِیَاۗءِ وَالْمُرْسَلِیْنَ

اور رسولوں میں سے آپ کے بھائیوں پر اور مقرب فرشتوں پر

وَالْمَلٰۗئِکَۃِ الْمُقَرَّبِیْنَ وَاٰلِ کُلٍّ وَّالصَّحَابَۃِ اَجْمَعِیْنَ

اور سب کی آل پر اور جملہ اصحاب پر اولاً اور آخراً اور ظاہراً اور باطناً درود وسلام بھیج

○ نَصْرٌ مِّنَ اللّٰہِ وَفَتْحٌ قَرِیْبٌ وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِیْنَ

اللہ کی مدد ، اور جلد آنے والی فتح ، مومنوں کو خوشخبری سنا دو (۶۱/۱۳)

○ وَکَانَ حَقًّا عَلَیْنَا نَصْرُ الْمُؤْمِنِیْنَ

اور مومنوں کی مدد فرمانا ہمارے ذمۂ کرم پر ہے (۳۰/۴۷)

وَلَقَدْ كَتَبْنَا فِي الزَّبُورِ مِنْ بَعْدِ الذِّكْرِ أَنَّ الْأَرْضَ

اور بے شک ہم نے زبور میں نصیحت کے بعد لکھ دیا کہ اس زمین

يَرِثُهَا عِبَادِيَ الصَّالِحُونَ ○ إِنَّ فِي هَٰذَا لَبَلَاغًا

کے وارث میرے نیک بندے ہوں گے بے شک یہ

لِقَوْمٍ عَابِدِينَ وَمَا أَرْسَلْنَاكَ إِلَّا رَحْمَةً لِلْعَالَمِينَ

قرآن عبادت والوں کو کافی ۔ اور ہم نے تم کو (اے محبوب) سارے جہانوں کے لیئے رحمت ہی

○ وَلَقَدْ سَبَقَتْ كَلِمَتُنَا لِعِبَادِنَا الْمُرْسَلِينَ

بنا کر بھیجا (۲۱/۱۰۵ تا ۱۰۷) اور بیشک ہمارا کلام ہمارے بھیجے ہوئے بندوں کے لئے گذر چکا کہ

إِنَّهُمْ لَهُمُ الْمَنْصُورُونَ ○ وَإِنَّ جُنْدَنَا

بیشک انہیں کی مدد ہوگی اور بیشک ہمارا لشکر غالب

لَهُمُ الْغَالِبُونَ ○ سُبْحَانَ رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ

آئیگا۔ (۳۷/۱۷۲، ۱۷۳) - تمہارا رب، عزت والا رب ان کی باتوں سے

عَمَّا يَصِفُونَ وَسَلَامٌ عَلَى الْمُرْسَلِينَ وَالْحَمْدُ

پاک ہے۔ پیغمبروں پر سلام ہے اور ساری تعریف اللہ کیلیے

لِلَّهِ رَبِّ الْعَالَمِينَ ○

ہے جو سارے جہانوں کا رب ہے۔ (۳۷/۱۸۱)



# وردِ یوم الاحد
## روزِ یکشنبہ کا وِرد

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا ہے

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِىْ تَوَاضَعَ كُلُّ شَىْءٍ لِعَظَمَتِهٖ

ساری تعریف اللہ کے لئے ہے جس کی عظمت کے آگے ہر چیز عاجز ہے

وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِىْ ذَلَّ كُلُّ شَىْءٍ لِعِزَّتِهٖ

اور ساری تعریف اللہ کے لئے ہے جس کی عزت کے آگے ہر چیز ذلیل ہے

○ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِىْ خَضَعَ كُلُّ شَىْءٍ لِمُلْكِهٖ

اور ساری تعریف اللہ کے لئے ہے جس کی حکومت کے آگے ہر چیز سرنگوں ہے

○ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِىْ اسْتَسْلَمَ كُلُّ شَىْءٍ لِقُدْرَتِهٖ

اور ساری تعریف اللہ کے لئے ہے جس کی قدرت کے آگے ہر چیز نے سر تسلیم خم کر دیا ہے

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى مُحَمَّدٍ اَبْوَابِ حَضْرَتِكَ

اے اللہ! محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر درود و سلام بھیج جو تیری بارگاہ کے دروازے

وَعَيْنِ عِنَايَتِكَ بِخَلْقِكَ وَرَسُوْلِكَ اِلَى جِنِّكَ

اور تیری مخلوق سے تیری عنایت کا چشمہ اور تیرے جنوں اور انسانوں

وَاِنْسِكَ ○ وَوَحْدَانِىِّ الذَّاتِ الْمُنَزَّلِ عَلَيْهِ

کی طرف تیرے رسول ہیں، اور ذات وحدانی کی واضح آیات

الْاٰيَاتِ الْوَاضِحَاتِ ○ مُقِيْلِ الْعَثَرَاتِ وَسَيِّدِ

آپ پر اتاری گئیں، لغزشوں کو معاف کرنے والے اور سرداروں

السَّادَاتِ الْاٰمِرِ بِالْمَعْرُوْفِ وَالنَّاهِیْ عَنِ الْمُنْکَرَاتِ
کے سردار، نیکیوں کا حکم دینے والے اور برائیوں سے روکنے والے

○ مَاحِی الشِّرْکِ وَالضَّلَالَاتِ بِالسُّیُوْفِ
مشاہدات کی شراب سے حاصل شدہ، کاٹنے والی تلواروں

الصَّارِمَاتِ النَّائِلِ مِنْ شَرَابِ الْمُشَاهَدَاتِ
کے ذریعہ شرک اور گمراہیوں کو مٹانے والے

سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ خَیْرِ
ہمارے سردار محمد صلی اللہ علیہ وسلم مخلوقات میں

الْبَرِیَّاتِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مَادَامَتِ
سب سے بہتر ہیں، جب تک زمین و آسمان باقی رہیں

الْاَرْضُ وَالسَّمٰوٰتُ وَسَلَّمَ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَ
اللہ آپ پر درود وسلام بھیجے، اے اللہ! ان پر

سَلِّمْ عَلٰی مَنْ لَهُ الْاَخْلَاقُ الرَّضِیَّةُ وَالْاَوْصَافُ
درود وسلام بھیج جو خوش اخلاق اور پسندیدہ اوصاف

الْمَرْضِیَّةُ وَالْاَقْوَالُ الشَّرْعِیَّةُ وَالْاَحْوَالُ
اور شرعی اقوال اور حقیقی احوال،

الْحَقِیْقِیَّةُ ○ وَالْعِنَایَاتُ الْاَزَلِیَّةُ ○ وَالسَّادَاتُ
اور ازلی عنایات اور ابدی

الْاَبَدِیَّةُ ○ وَالْفُتُوْحَاتُ الْمَکِّیَّةُ وَالظُّهُوْرَاتُ
سادات، اور مکی فتوحات اور مدنی

الْمَدَنِیَّةُ وَالْکَمَالَاتُ الْاِلٰهِیَّةُ وَالْمَعَالِمُ الرَّبَّانِیَّةُ
جلووں اور الٰہی کمالات اور ربانی علوم

وَسِرُّ الْبَرِيَّةِ وَ شَفِيْعِنَا يَوْمَ بَعْثِنَا الْمُسْتَغْفِرِ

اور خلق کے بھید کے حامل ہیں اور قیامت کے دن ہماری شفاعت کرنے والے

لَنَا اِلٰی رَبِّنَا الدَّاعِیْ اِلَیْكَ وَ الْمُقْتَدٰی بِهٖ لِمَنْ اَرَادَ

ہمارے رب سے ہماری بخشش چاہنے والے تیری طرف بلانے والے اور جو تجھ

الْوُصُوْلَ اِلَیْكَ الْاَنِیْسُ بِكَ وَالْمُسْتَوْحِشُ

تک رسائی کا ارادہ کرے اس کے پیشوا، تیرے انیس اور تیرے غیر سے

عَنْ غَیْرِكَ ۝ تَمَتَّعَ مِنْ نُوْرِ ذَاتِكَ ۝ وَرَجَعَ

برگشتہ ہیں، جنھوں نے تیری ذات کے نور سے فیضان حاصل کیا

بِكَ لَا بِغَیْرِكَ وَ شَهِدَ وَحْدَتَكَ فِیْ كَثْرَتِكَ

تیرے غیر کی طرف نہیں بلکہ تیری طرف رجوع ہوے اور تیری کثرت میں تیری وحدت کی

وَ قُلْتَ لَهٗ بِلِسَانِ حَالِكَ وَقَوَّیْتَهٗ بِكَلَامِكَ

گواہی دی، اور تیری زبانِ حال سے تو نے جن کے لئے فرمایا اور جنھیں تیرے اس کلام

فَاصْدَعْ بِمَا تُؤْمَرُ وَ اَعْرِضْ عَنِ الْمُشْرِكِیْنَ الذَّاكِرِ

سے قوت دی کہ "تو علانیہ کہہ دو جس بات کا تمھیں حکم ہے اور مشرکوں سے منہ پھیر لو"

لَكَ فِیْ لَیْلِكَ وَالصَّآئِمِ لَكَ فِیْ نَهَارِكَ ۝ الْمَعْرُوْفِ

تیری رات میں تیری یاد کرنے والے اور تیرے دن میں تیرے لئے روزہ رکھنے والے تیرے

مَعَ مَلٰٓئِكَتِكَ اِنَّهٗ خَیْرُ خَلْقِكَ ۝ اَللّٰهُمَّ اِنَّا

فرشتوں کے ساتھ مشہور کہ بے شک آپ ہی تیری مخلوق میں سب سے بہتر ہیں،

نَتَوَسَّلُ اِلَیْكَ بِالْحَرْفِ الْجَامِعِ لِمَعَانِیْ كَمَالِكَ

اے اللہ! بے شک ہم تیرے کمال کے معانی کے لئے جامع حرف کو تیری طرف وسیلہ

نَسْئَلُكَ اِیَّاكَ بِكَ اَنْ تُرِیَنَا وَجْهَ نَبِیِّنَا وَاَنْ

بناتے ہیں، ہم صرف تجھ ہی سے مانگتے ہیں کہ ہم کو ہمارے نبی کا جلوہ دکھا دے اور یہ کہ

تَمْحُوْ عَنَّا وُجُوْدَ ذُنُوْبِنَا بِمُشَاهَدَةِ جَلَالِكَ وَ

تیرے جلال اور تیرے جمال کے مشاہدے سے تو ہمارے موجودہ

جَمَالِكَ وَتُفْنِيْنَا عَنَّا فِيْ بِحَارِ اَنْوَارِكَ مَعْصُوْمِيْنَ

گناہوں کو مٹا دے اور ہم کو تیرے انوار کے سمندروں میں یوں فنا کر دے

مِنَ الشَّوَاغِلِ الدُّنْيَوِيَّةِ رَاغِبِيْنَ اِلَيْكَ غَائِبِيْنَ

کہ دنیاوی کاموں سے پاک ہوں، تیری طرف راغب ہوں تیرے ساتھ

بِكَ يَا هُوَ يَا اَللّٰهُ ○ يَا هُوَ يَا اَللّٰهُ ○ يَا هُوَ يَا اَللّٰهُ

غائب ہوں، اے ھو، اے اللہ، اے ھو اے اللہ، اے ھو اے اللہ

○ لَا اِلٰهَ غَيْرُكَ وَاسْقِنَا مِنْ شَرَابِ مَحَبَّتِكَ

تیرے سوا کوئی معبود نہیں اور ہمیں تیری محبت کی شراب پلا

وَاغْمِسْنَا فِيْ بِحَارِ اَحَدِيَّتِكَ حَتّٰى نَرْتَعَ فِيْ

اور تیری احدیت کے سمندروں میں اتنا ڈبو دے کہ ہم تیری

بُحْبُوْحِ حَضْرَتِكَ ○ وَنَقْطَعَ عَنَّا اَوْهَامَ خَلِيْقَتِكَ

بارگاہ کے انوار میں آسودہ رہیں اور تیرے فضل اور تیری رحمت سے

بِفَضْلِكَ وَرَحْمَتِكَ وَنَوِّرْنَا بِنُوْرِ طَاعَتِكَ ○

تیری مخلوقات کے وہم، ہم سے دور ہو جائیں اور تیری طاعت کے نور سے ہم کو

وَاهْدِنَا وَلَا تُضِلَّنَا وَبَصِّرْنَا بِعُيُوْبِنَا عَنْ عُيُوْبِ

منور فرما دے اور ہم کو ہدایت دے اور گمراہ نہ فرما اور ہمارے عیوب کے ساتھ ہمارے غیر کے

غَيْرِنَا بِحُرْمَةِ نَبِيِّنَا وَسَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ

عیوب سے باخبر فرما، ہمارے نبی اور ہمارے سردار محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَعَلٰى اٰلِهٖ مَصَابِيْحِ الْوُجُوْدِ وَاَهْلِ

حرمت کے طفیل آپ پر اور آپ کی آل پر جو وجود کے چراغ اور

الشُّهُودِ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ ۝ نَسْئَلُكَ اَنْ تُلْحِقَنَا بِهِمْ

شہود والے ہیں، اور درود و سلام بھیج اے سب سے زیادہ رحم فرمانے والے، ہم تجھ سے

وَتُمَتِّعَنَا بِحُبِّهِمْ یَا اَللّٰهُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا ذَا الْجَلَالِ

مانگتے ہیں کہ تو ہم کو ان کے ساتھ وابستہ کردے اور ان کی محبت سے ہمیں مالامال کردے، اے اللہ

وَالْاِکْرَامِ ۝ رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ۝

اے ہمیشہ زندہ اور ہمیشہ قائم رہنے والے اے عظمت و بزرگی والے اے ہمارے رب ہم سے قبول فرما

وَتُبْ عَلَیْنَا اِنَّكَ اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِیْمُ ۝ وَهَبْ

بے شک تو سننے والا علم والا ہے اور ہماری توبہ کو قبول فرما تو بہت توبہ قبول کرنے والا رحم والا ہے (۲/۱۲۷، ۱۲۸)

لَنَا مَعْرِفَةً نَافِعَةً اِنَّكَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ۝

اور ہمیں نفع دینے والی معرفت عطا فرما، بے شک تو ہر چیز پر قدرت رکھتا ہے (۳/۲۶)

یَا رَبَّ الْعَالَمِیْنَ ۝ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ ۝ نَسْئَلُكَ

اے سارے جہانوں کے پروردگار، اے بے حد مہربان اے نہایت رحم والے، ہم تجھ سے

اَنْ تَرْزُقَنَا رُؤْیَةَ وَجْهِ نَبِیِّكَ فِیْ مَنَامِنَا

مانگتے ہیں کہ تو ہمارے خواب اور ہماری بیداری میں تیرے نبی کے جلوہ کی زیارت

وَیَقْظَتِنَا ۝ وَاَنْ تُصَلِّیَ وَتُسَلِّمَ عَلَیْهِ صَلٰوةً

فرما دے اور یہ کہ آپ پر تو قیامت تک ایسا درود و سلام بھیجے جو

دَائِمَةً اِلٰی یَوْمِ الدِّیْنِ وَاَنْ تُصَلِّیَ عَلٰی خَیْرِنَا ۝

دائمی ہو اور یہ کہ ہم میں سب سے بہتر ہستی پر تو درود بھیجے،

اِلٰهِیْ وَسَیِّدِیْ وَسَنَدِیْ قَدْ عَجَزَتْ قُدْرَتِیْ

اے میرے معبود اور میرے آقا اور میرے سہارے بے شک میری طاقت عاجز آگئی

وَقَلَّتْ حِیْلَتِیْ وَضَعُفَتْ قُوَّتِیْ وَتَاهَتْ فِکْرَتِیْ

اور میرا حیلہ قلیل ہوگیا اور میری قوت کم ہوگئی اور میری فکر مہلک ہوگئی

وَاَشْكَلَتْ قَضِيَّتِيْ وَاتَّسَعَتْ فَصِيَّتِيْ وَسَائَتْ

اور میرا جھگڑا مشکل ہوگیا اور میری دوری وسیع ہوگئی اور میری حالت

حَالَتِيْ وَبَعُدَتْ اَمْنِيَّتِيْ ○ وَعَظُمَتْ حَسْرَتِيْ

بری ہوگئی اور میری سلامتی دور ہوگئی، اور میری حسرت بڑھ گئی۔

وَتَصَاعَدَتْ زَفْرَتِيْ وَافْتَضَحَ مَكْنُوْنُ سِرِّيْ

اور میری سانس پھولنے لگی اور میرے تخت کی پوشیدگی رسوا ہوگئی

وَسَأَلَتْ دَمْعَتِيْ وَاِلَيْكَ مَلْجَائِيْ وَوَسِيْلَتِيْ وَ

اور میرے اشکوں نے مانگا اور تیری جانب ہی میرا ملجا اور میرا وسیلہ ہے

اِلَيْكَ اَرْفَعُ بَثِّيْ وَحُزْنِيْ وَشَكِيَّتِيْ وَاَرْجُوْكَ يَا

اور تیری ہی طرف میرا ظاہر اور میرا غم اور میرا شکوہ بلند کرتا ہوں اور میرے مولا

مَوْلَايَ لِدَفْعِ مَلَمَّتِيْ ○ يَا مَنْ يَعْلَمُ سِرِّيْ وَ

میری ملامتوں کے دفع ہونے کی تجھ سے ہی امید رکھتا ہوں اے وہ ذات جو میرے

عَلَانِيَتِيْ اِلٰهِيْ وَسَيِّدِيْ وَسَنَدِيْ بَابُكَ مَفْتُوْحٌ

باطن و ظاہر سے بخوبی واقف ہے اے میرے معبود میرے آقا اور میرے سہارے مانگنے والے

لِلسَّائِلِ ○ اِلٰهِيْ وَسَيِّدِيْ وَسَنَدِيْ فَضْلُكَ مَبْذُوْلٌ

کے لئے تیرا دروازہ کھلا ہے، اے میرے معبود اور میرے آقا اور میرے سہارے حاصل کرنے والے کیلئے

لِلنَّائِلِ ○ اِلٰهِيْ وَسَيِّدِيْ وَسَنَدِيْ اِلَيْكَ مُنْتَهَى

تیرا فضل جاری ہے، اے میرے معبود اور میرے آقا اور میرے سہارے شکوہ کی انتہا اور وسیلوں کی

الشَّكْوٰى وَغَايَةُ الْوَسَائِلِ ○ اِلٰهِيْ وَسَيِّدِيْ

آخری حد تجھ تک ہی ہے، اے میرے معبود اور میرے آقا اور میرے سہارے اور

وَسَنَدِيْ وَمَوْلَايَ اِرْحَمْ دَمْعِيَ السَّائِلِ ○

میرے مولیٰ مانگنے والے آنسوؤں پر اور

وَ جِسْمِيَ النَّاحِلِ ○ وَحَالِيَ الْحَائِلِ وَ سَنَادِي

اور چھلنی ہوئے جسموں پر ، اور رکاوٹ سے دوچار میرے حال پر

الْمَائِلِ ○ يَا مَنْ اِلَيْهِ تُرْجَعُ الشَّكْوٰى يَا عَالِمَ

اور مائل کمزوریوں پر رحم فرما ، اے وہ ذات جس سے فریاد کی جاتی ہے ، اے

السِّرِّ وَ النَّجْوٰى يَا مَنْ يَسْمَعُ وَ يَرٰى يَا مَنْ هُوَ

راز اور بھید کے جاننے والے ، اے وہ ذات جو سنتی اور دیکھتی ہے ، اے وہ ذات

بِالْمَنْظَرِ الْاَعْلٰى يَا رَبَّ الْاَرْضِ وَ السَّمَآءِ ○ يَا صَاحِبَ

جس کا جلوہ اعلیٰ ہے ، اے زمین و آسمان کے رب ، اے دوام و بقا

الدَّوَامِ وَ الْبَقَآءِ يَا مَنْ لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى يَا مَنْ لَهُ

والے ، اے وہ ذات جس کے عمدہ نام ہیں ، اے وہ ذات جس کی

الصِّفَاتُ الْعُلْيَا يَا مَنْ لَهُ الْمَثَلُ الْاَعْلٰى يَا رَبَّ الْاٰخِرَةِ

اعلیٰ صفات ہیں ، اے وہ ذات جس کی مثال اعلیٰ ہے اے اگلی اور پچھلی

وَ الْاُوْلٰى يَا رَبَّ السَّمٰوٰتِ الْعُلٰى ○ اَسْئَلُكَ اللّٰهُمَّ

گھڑی کے رب ، اے بلند آسمانوں کے رب ، اے اللہ! میں تیری

قَطْرَةً مِنْ فَيْضِ تَيَّارِ بَحْرِ جُوْدِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ

بخشش کے سمندر سے جاری فیض کا ایک قطرہ مانگتا ہوں اے سب سے زیادہ رحم والے

○ اِلٰهِيْ وَ سَيِّدِيْ وَ سَنَدِيْ عَبْدُكَ قَدْ ضَاقَتْ

اے میرے معبود اور میرے سردار اور میرے سہارے میں تیرا وہ بندہ ہوں کہ جس کے اسباب

بِهِ الْاَسْبَابُ وَ غُلِّقَتْ دُوْنَهُ الْاَبْوَابُ ○ وَتَعَذَّرَ

تنگ ہوگئے اور جس پر دروازے بند ہوگئے اور راستی کے

عَلَيْهِ سُلُوْكُ طَرِيْقِ الصَّوَابِ وَ زَادَ بِهِ الْهَمُّ وَ الْغَمُّ

راستہ پر چلنے سے جو معذور ہوگیا اور اس کا رنج و غم اور

وَالْاِكْتِئَابُ وَتَقَضّٰى عُمُرُهٗ وَلَمْ يُفْتَحْ لَهٗ اِلٰى

درد زیادہ ہو گیا اور اسکی زندگی ختم ہونے کو ہو، ان تک پہنچنے کی راہ اور

فَسِيْحِ تِلْكَ الْحَضَرَاتِ ○ وَمَنَاهِلِ الصَّفْوِ

صفائی اور راحتوں کو پانے کا دروازہ نہیں کھلتا ہے۔ اور اس کے

وَالرَّاحَاتِ بَابٌ وَانْصَرَمَتْ اَيَّامُهٗ وَالنَّفْسُ

دن کٹ چکے اور غفلت کے میدانوں میں اور درد و غم کے درمیان جان

رَاتِعَةٌ فِيْ مَيَادِيْنِ الْغَفْلَةِ وَدَنَاءَتِ الْاِكْتِئَابِ

بسر ہو چکی اور تو ہی مصائب و تکالیف کو دور کرنے کا مرکز امید

○ وَاَنْتَ الْمَرْجُوُّ لِكَشْفِ الْمَصَائِبِ وَالْمُصَابِ يَامَنْ

ہے۔ اے وہ ذات کہ جب پکارا جائے تو جواب دے

اِذَا دُعِيَ اَجَابَ يَارَبَّ الْاَرْبَابِ يَاعَظِيْمَ الْجَنَابِ يَامَنْ اِذَا دُعِيَ اَجَابَ

اے کتاب نازل فرمانے والے اے تیزی سے حساب لینے والے اے بادل کو حرکت

يَامُنَزِّلَ الْكِتَابِ يَاسَرِيْعَ الْحِسَابِ يَامُسَيِّرَ السَّحَابِ ○ اِلٰهِيْ

دینے والے۔ میرے معبود! میں تجھ سے تیری قدر کے طفیل مانگتا ہوں

اَسْئَلُكَ بِجَاهِكَ عَلَيْكَ ○ اِلٰهِيْ اَسْئَلُكَ بِعِزَّتِكَ عَلَيْكَ ○

میرے معبود! میں تجھ سے تیری عزت کے طفیل مانگتا ہوں میرے معبود! میں تیرے حضور تیری

اِلٰهِيْ اَتَوَجَّهُ اِلَيْكَ بِجَنَابِكَ عَلَيْكَ ○ اِلٰهِيْ اَسْئَلُكَ بِحُرْمَتِ

طرف متوجہ ہوتا ہوں۔ میرے معبود! میں تیری حرمت کے طفیل مانگتا ہوں میرے معبود! میں

عَلَيْكَ ○ اِلٰهِيْ اَسْئَلُكَ بِنُوْرِ وَجْهِكَ الْكَرِيْمِ عَلَيْكَ ○

تیرے بزرگ جلوہ کے نور کے طفیل مانگتا ہوں میرے معبود! میں ہمارے سردار رحمت والے

اِلٰهِيْ اَسْئَلُكَ بِجَاهِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی قدر

وَسَلَّمَ نَبِیِّ الرَّحْمَةِ عَلَیْكَ ○ اَنْ لَاتَحْجُبَ

و منزلت کے طفیل مانگتا ہوں یہ کہ میری دعا کو

دُعَائِیْ ○ اِلٰهِیْ لَاتَحْجُبْ دَعْوَاتِیْ ○ اِلٰهِیْ

رد نہ فرما ، اے میرے معبود میری دُعاؤں کو رد نہ فرما ، میرے معبود

لَاتَرُدَّ مَسْئَلَتِیْ اِلٰهِیْ لَاتَدَعْنِیْ بِحَسْرَتِیْ ○ اِلٰهِیْ

میری درخواست کو رد نہ فرما ، میرے معبود مجھے میری حسرت سے یاد نہ فرما میرے

لَاتَكِلْنِیْ اِلٰی حَوْلِیْ وَقُوَّتِیْ ○ اِلٰهِیْ اِرْحَمْ عَجْزِیْ

معبود میری طاقت اور قوت پر مجھے بھروسہ ہی نہیں میرے معبود میرے عجز

وَفَاقَتِیْ ○ اِلٰهِیْ قَدْ ضَاعَ عُمْرِیْ ○ اِلٰهِیْ قَدْ

اور میرے فاقہ پر رحم فرما ، میرے معبود بیشک میری عمر رائیگاں گئی ، میرے معبود بے شک

ضَاقَ صَدْرِیْ ○ اِلٰهِیْ قَدْ طَالَ فِكْرِیْ ○

میرا سینہ تنگ ہوگیا ، میرے معبود بے شک میری فکر بڑھ گئی

اِلٰهِیْ قَدْ فَنٰی صَبْرِیْ اِلٰهِیْ قَدْ تَحَیَّرْتُ فِیْ

میرے معبود بے شک میرے صبر کا پیمانہ چھلک چکا میرے معبود بے شک میرے معاملہ

اَمْرِیْ ○ اِلٰهِیْ اَنْتَ الْعَالِمُ بِسِرِّیْ وَجَهْرِیْ

میں میں حیران ہوں ، میرے معبود میرے باطن وظاہر سے تو بخوبی واقف ہے

○ اِلٰهِیْ اَنْتَ الْمَالِكُ لِنَفْعِیْ وَضُرِّیْ ○ اِلٰهِیْ

میرے معبود تو ہی میرے نفع ونقصان کا مالک ہے ، میرے معبود

اَنْتَ الْقَادِرُ عَلٰی تَفْرِیْجِ عُسْرِیْ وَتَیْسِیْرِ اَمْرِیْ ○

میری تنگی کو دور کرنے اور میرا کام آسان کرنے پر تو ہی قادر ہے

اِلٰهِیْ وَسَیِّدِیْ وَسَنَدِیْ اِرْحَمْ مَنْ عَظُمَ

اے میرے معبود اور میرے آقا اور میرے سہارے اس پر رحم فرما جس کا

مَرَضُهٗ وَعَزَّ شِفَاؤُهٗ وَكَثُرَ دَوَاؤُهٗ وَقَلَّ دَوَاؤُهٗ وَضَعُفَتْ

مرض بڑھ گیا اور جس کی شفا دشوار ہوگئی اور جس کا روگ زیادہ ہوگیا اور جس کا

حِيلَتُهٗ وَقَوِيَ بَلَاؤُهٗ وَاَنْتَ مَلْجَاؤُهٗ وَرَجَاؤُهٗ

علاج کمیاب ہوگیا اور جس کی قوت ضعیف ہوگئی اور جس کی بلا قوی ہوگئی اور تو ہی اس کا ملجا، اس کی

وَعَوْنُهٗ وَشِفَاؤُهٗ ○ يَا مَنْ عَمَّ الْعِبَادَ فَضْلُهٗ

امید اس کی مدد اور اس کی شفا ہے ، اے وہ ذات جس نے بندوں کو اپنے فضل وعطا سے

وَعَطَاؤُهٗ يَا مَنْ وَسِعَ الْبَرِيَّةَ جُودُهٗ وَنَعْمَاؤُهٗ

ڈھانپ لیا، اے وہ ذات جس نے مخلوقات پر اپنی بخشش اور نعمتوں کو وسیع کر دیا،

○ اِلٰهِيْ وَسَيِّدِيْ وَمَوْلَايَ هَا اَنَا عَبْدُكَ

اے میرے معبود اور میرے آقا اور میرے مولیٰ ہاں میں تیرا ہی بندہ ہوں

مُحْتَاجٌ لِمَا عِنْدَكَ فَقِيْرٌ اَرْجِيْ جُوْدَكَ وَرَأْفَتَكَ مُذْنِبٌ

تیرے پاس ہر چیز کا محتاج ہوں، وہ فقیر ہوں کہ تیری بخشش اور مہربانی

اَسْئَلُ مِنْكَ الْغُفْرَانَ ○ اِلٰهِيْ مُذْنِبٌ اَطْلُبُ مِنْكَ الْعَفْوَ

کی امید رکھتا ہوں ، وہ گناہگار ہوں کہ تجھ سے مغفرت مانگتا ہوں میرے معبود

وَالْاِيْمَانَ ○ اِلٰهِيْ مُسِيْئٌ عَاصٍ فَعَسٰى تَتُوْبُ

میں وہ گنہگار ہوں کہ تجھ سے معافی اور ایمان طلب کرتا ہوں، میرے معبود میں عاصی بد ہوں بس

عَلَيَّ تَوْبَةً نَصُوْحًا تَمْحُوْ اَنْوَارُهَا ظُلَمَ

عنقریب مجھے توبۂ نصوح عطا ہو جائے جس کے انوار برائیوں اور

السَّيِّئَاتِ وَالْعِصْيَانِ ○ اِلٰهِيْ سَائِلٌ بَاسِطُ

گناہوں کی سیاہی کو مٹا دیں ، میرے معبود میں وہ سائل ہوں کہ فاقہ

يَدِ الْفَاقَةِ الْكُلِّيَّةِ اَسْئَلُ مِنْكَ الْجُوْدَ وَالْاِحْسَانَ ○

کا ہاتھ پوری طرح پھیلا ہوا ہے تجھ سے بخشش اور احسان مانگتا ہوں

اِلٰهِیْ عَبْدُكَ مَسْجُوْنٌ مُقَیَّدٌ فَعَسٰى یُفَكَّ

میرے معبود میں تیرا ہی بندہ قید و بند میں ہوں امید کہ اپنی قید

قَیْدُهٗ وَیُطْلَقَ مِنْ سِجْنِ حِجَابِهٖ اِلٰى فَسِیْحِ

سے عنقریب آزاد کر دیا جاؤں اور اپنے حجاب کے قید خانہ سے شہود

حَضَرَاتِ الشُّهُوْدِ وَالْعَیَانِ ○ اِلٰهِیْ عَبْدُكَ

اور دیدار کی بارگاہوں کی طرف چھوڑ دیا جاؤں، اے میرے معبود میں تیرا

جَائِعٌ عَارٍ فَعَسٰى یُطْعَمُ مِنْ ثَمَرَاتِ الْقُرْبِ وَ

بھوکا ننگا بندہ ہوں امید کہ قرب کے پھل مجھے عنقریب کھانے کو دئیے جائیں گے

یُكْسٰى مِنْ حُلَلِ الْاِیْمَانِ ○ اِلٰهِیْ عَبْدُكَ ظَمْاٰنُ

اور ایمان کے پیرہن مجھے پہنائے جائیں گے، اے میرے معبود میں تیرا

وَاَیُّ ظَمْاٰنٍ یَنَاضِحُ اَحْشَاؤُهٗ لَهِیْبُ النِّیْرَانِ

پیاسا اور ایسا پیاسا بندہ ہوں کہ جس کی آنتیں سلگتی ہوئی آگ سے

فَعَسٰى تَبَرَّدَ نِیْرَانُ الْكُرْبِ وَیُسْقٰى مِنْ شَرَابِ

گر رہی ہیں پس امید کہ بے تابی کی آگ عنقریب ٹھنڈی ہو جائے اور قرب سے لبریز پیالوں

الْحُبِّ وَیَكْرَعُ مِنْ كَاسَاتِ الْقُرْبِ وَتَذْهَبُ

سے محبت کی شراب پلائی جائے اور جس سے برائیاں اور رنج

عَنْهُ الْبُؤْسُ وَالْاٰلَامُ وَالْاَحْزَانُ وَیَتَنَعَّمُ

اور غم دور ہو جائیں اور جس کو مرض

مِنْ بَعْدِ مَرَضِهٖ وَسُقْمِهٖ حَتّٰى كَاَنَّهٗ مَا كَانَ

اور عیب کے بعد انعام سے نوازا جائے یہاں تک کہ وہ ایسا ہی

○ اِلٰهِیْ وَسَیِّدِیْ وَسَنَدِیْ عَلَیْكَ تَوَكُّلِیْ ○

ہو جائے جیسا کہ تھا، اے میرے معبود اور میرے آقا اور میرے سہارے تجھ پر ہی میرا بھروسہ ہے

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا ہے

هُوَ اللّٰهُ الَّذِیْ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْجَمِیْلُ الرَّحْمٰنُ

وہ اللہ ہے کہ جس کے سوا کوئی معبود نہیں وہ جمیل مہربان

الرَّحِیْمُ ○ اَللَّطِیْفُ اَلْحَلِیْمُ الرَّؤُفُ الْعَفُوُّ

رحم والا ہے، لطف والا، حلم والا، مہربان، معاف کرنے والا

اَلْمُؤْمِنُ النَّصِیْرُ ○ اَلْمُجِیْبُ الْمُغِیْثُ الْقَرِیْبُ

امان دینے والا، مدد دینے والا، قبول کرنے والا، بارش برسانے والا، قرب والا

السَّرِیْعُ الْکَرِیْمُ ○ ذُوْالْاِکْرَامِ ذُوْالطَّوْلِ

سرعت والا، کرم والا ہے، بزرگی والا، قوت والا ہے

رَبِّ اکْسِنِیْ مِنْ جَمَالِ بَدِیْعِ الْاَنْوَارِ الْجَمَالِیَّۃِ

اے پروردگار، مجھے جمالی انوار کی ندرت کے جمال کا جامہ پہنا

مَا یُدْهِشُ الْبَابَ الذَّوَاتِ الْکَوْنِیَّۃِ

جو مخلوقات کی ذاتوں کے دروازے کو حیرت زدہ کر دے

فَتَتَوَجَّهُ اِلٰی حَقَائِقِ الْمُکَوَّنَاتِ تَوَجُّهَ الْمَحَبَّۃِ

پس مطلق جمال کے شہود کی طرف جذب کرنے والی ذات کی

الذَّاتِیَّۃِ الْجَاذِبَۃِ اِلٰی شُهُوْدِ مُطْلَقِ الْجَمَالِ

محبت سے مخلوقات کی حقیقتوں پر توجہ فرما

الَّذِیْ لَا یُضَادُّ قُبْحٌ وَّلَا یَقْطَعُ عَنْهُ اِیْلَامٌ وَاجْعَلْنِیْ

کہ کوئی برائی مخالفت نہیں کرتی اور کوئی درد اس کو قطع نہیں کرتا

مَرْحُوْمًا مِنْ کُلِّ رَاحِمٍ بِحُکْمِ الْعَطْفِ الْحُبِّیِّ

اور مجھے ہر مہربان کا ممنونِ رحم بنا دے، محبت کی اس توجہ کے حکم سے

الَّذِیْ لَا یَسُوْبُهٗ اِنْتِقَامٌ ۝ وَلَا یُنْقِصُهٗ غَضَبٌ

جو اس سے انتقام نہ لے ، اور کوئی غضب اس کو نقصان

وَلَا یَقْطَعُ مَدَدَهٗ سَبَبٌ ۝ وَتَزَلُّ ذَالِكَ

نہ پہنچائے اور کوئی سبب اس کی مدد کو نہ روکے ، اور تیری وارثیت

بِحُكْمِ اَبَدِیَّةٍ وَارِثِیَّتِكَ اِلٰی غَیْرِ لِهَایَةٍ

کے ابدی حکم سے اس کو زائل کردے ، غیر خدا کی طرف ہو

تَقْطَعُهَا غَایَتُهٗ ۝ یَارَحِیْمُ هُوَ الرَّحِیْمُ رَبَّاهُ

تو اس کی غایت کو توڑ دے ، اے رحم والے وہ جو رحم والا ہے اس کا رب

رَبَّاهُ غَوْثَاهُ ۝ یَاخَفِیًّا لَا یَظْهَرُ یَاظَاهِرًا

اس کا رب اس کا مددگار ہے ، اے وہ مخفی ذات جو ظاہر نہیں ہوتی

لَا یَخْفٰی لَطُفَتْ اَسْرَارُ وُجُوْدِكَ الْاَعْلٰی فَتَرٰی

اے وہ ظاہر ذات جو مخفی نہیں ہوتی تیرے اعلیٰ وجود کے بھید

فِیْ كُلِّ مَوْجُوْدٍ وَعَلَتْ اَنْوَارُ ظُهُوْرِكَ

لطیف ہوگئے تو وہ ہر موجود میں دکھائی دیئے اور تیرے ظہور اقدس

الْاَقْدَسِ فَبَدَتْ فِیْ كُلِّ مَشْهُوْدٍ ۝ فَاَنْتَ

کے انوار ظاہر ہوگئے پس ہر مشہود میں پائے گئے ، پس تو

الْحَلِیْمُ الْمَنَّانُ بِالرَّاْفَةِ وَالْعَفْوِ السَّرِیْعِ

مہربانی اور جلد معافی اور مغفرت کے ساتھ حلیم منان ہے

بِالْمَغْفِرَةِ مَامَنُ الْخَائِفِیْنَ ۝ نَصِیْرُ الْمُسْتَغِیْثِیْنَ

اور ڈرنے والوں کو امن دینے والا ہے ، فریاد کرنے والوں کا دستگیر ہے

اَلْقَرِیْبُ بِمَجْوجِهَاتِ الْقُرْبِ وَالْبُعْدِ عَنْ عُیُوْنِ

عارفوں کی نظروں میں قرب وبعد کی ساری جہتوں سے قریب ہے

الْعَارِفِيْنَ يَا كَرِيْمُ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ ○

اے کرم والے اے عظمت و بزرگی والے

سَلَامٌ قَوْلًا مِنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ ○ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ

ان پر مہربان اس کا فرمایا ہوا سلام ہو گا (۳۶/۵۸) اور ساری تعریف

رَبِّ الْعَالَمِيْنَ ○

اللہ کے لئے ہے جو سارے جہانوں کا پروردگار ہے۔

هٰذِهِ الصَّلٰوةُ الْوُسْطٰى لِغَوْثِ گِيْلَانِىْ

یہ حضرت غوث گیلانی کا (مصنفہ) "صلوٰۃ وسطیٰ" ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا ہے

لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ ○

گناہ سے بچنے کی طاقت اور نیکی کی قوت صرف اللہ ہی ہے جو بلند مرتبہ عظمت والا ہے

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ الْمُبِيْنُ ○ مُحَمَّدٌ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں جو صریح سچا بادشاہ ہے، محمد (صلی اللہ علیہ وسلم)

رَّسُوْلُ اللّٰهِ صَادِقُ الْوَعْدِ الْاَمِيْنُ ○ رَبَّنَا

اللہ کے رسول، وعدے کے سچے اور امانت دار ہیں، اے ہمارے رب!

اٰمَنَّا بِمَا اَنْزَلْتَ وَاتَّبَعْنَا الرَّسُوْلَ فَاكْتُبْنَا

جو تو نے اتارا اس پر ہم ایمان لائے اور رسول کے تابع ہوئے تو ہمیں

مَعَ الشّٰهِدِيْنَ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ

(حق پر) گواہی دینے والوں میں لکھ دے (۳/۵۳) - اے اللہ! عالی شان اور مایۂ ناز

اَبَرَّ وَاَكْرِمْ وَاَنْعِمْ عَلَى الْعِزِّ الشَّامِخِ وَالْمَجْدِ

بزرگ اور سربلند نور اور واضح سچائی پر درود

اَلْبَارِخِ وَالنُّوْرِ الطَّامِحِ وَالْحَقِّ الْوَاضِحِ ○

اور سلام بھیج اور غلبہ دے اور بزرگی دے اور نعمت دے

مِيْمِ الْمَمْلَكَةِ وَحَاءِ الرَّحْمَةِ وَمِيْمِ الْعِلْمِ وَ

جو مملکت کی "م" اور رحمت کی "ح" اور علم کی "م" اور دلالت

دَالِ الدَّلَالَةِ وَاَلِفِ الذَّاتِ وَحَاءِ الرَّحَمُوْتِ

کی "د" اور ذات کی "ا" اور رحمتوں کی "ح" اور ملکوت کی "م" اور

وَمِيْمِ الْمَلَكُوْتِ دَالِ الْهِدَايَةِ ○ وَ

ہدایت کی "د" اور جبروت کی "ج" اور الطاف

جِيْمِ الْجَبَرُوْتِ وَلَامِ الْاَلْطَافِ الْخَفِيَّةِ ○ وَرَاءِ

پوشیدہ کی "ل" اور حق کی رافت (مہربانی) کی

الرَّاْفَةِ الْحَقِيْقِيَّةِ ○ وَنُوْنِ الْمِنَنِ وَعَيْنِ الْعِنَايَةِ

"ر" اور منن (احسانات) کی "ن" اور عنایت کی "ع" اور

وَكَافِ الْكِفَايَةِ ○ وَيَاءِ السِّيَادَةِ ○ وَسِيْنِ

کفایت کی "ک" اور سیادت کی "ی" اور سعادت کی "س" اور

السَّعَادَةِ وَقَافِ الْقُرْبَةِ ○ وَطَاءِ السَّلْطَنَةِ

قربت کی "ق" اور سلطنت کی "ط" اور عروہ (قبضہ) کی "ھ" اور

وَهَاءِ الْعُرْوَةِ وَوَاوِ الْوُثْقٰى ○ وَصَادِ

وثقیٰ (مضبوط) کی "و" اور عصمت کی "ص" ہیں۔ اور

الْعِصْمَةِ ○ وَعَلٰى اٰلِهٖ جَوَاهِرِ عِلْمِهٖ وَاَصْحَابِهٖ

آپ کی آل اور آپ کے علمی جواہر اور آپ کے اصحاب پر

مَنْ اَصْبَحَ بِهِمُ الدِّيْنُ فِيْ حِرْزِ حَرِيْزِ صَلَوَاتِكَ

(درود و سلام ہو) جن سے دین طلوع ہوا تیری نگہبانی رحمت کی محفوظ حفاظت میں

الْمُهَيْمِنَةِ بِعَظَمَةِ جَلَالِكَ الْمُشَرَّفَةِ بِجَلَالِ جَمَالِكَ

تیرے مشرف جلال کی عظمت کے ساتھ تیرے مکرم جمال کے جلال

الْمُكَرَّمَةِ ○ بِعَظِيْمِ نَوَالِكَ اَبَدَ دَوَامِ مُلْكِكَ لَا انْتِهَاءَ لَهَا

کے ساتھ، تیری عظیم بخشش کے ساتھ، تیری لامحدود دوامی حکومت کے

سَامِيَةً بِسُمُوِّ رِفْعَتِكَ ○ لَا انْقِضَاءَ لَهَا صَلٰوةً

ساتھ، جو تیری رفعت کے عروج سے سربلند ہے۔ اس کے لیئے درود کی حد نہیں

تَفُوْقُ وَتَفْضُلُ وَتَلِيْقُ بِمَجْدِ كَرَمِكَ ○ وَعِظَمِ

جو تیرے کرم کی بزرگی اور تیرے فضل کی عظمت کے موافق بلند، فضیلت والا

فَضْلِكَ اَنْتَ لَهَا اَهْلٌ لَا يَبْلُغُ كُنْهُهَا وَلَا يُقَدَّرُ قَدْرُهَا

اور شایان شان ہو، تو ہی اس قابل ہے، جس کی اصلیت تک رسائی اور جس کی

○ كَمَا يَنْبَغِيْ لِشَرَفِ نُبُوَّتِهِ وَعَظِيْمِ قَدْرِهِ ○ وَكَمَا هُوَ

قدر کا اندازہ ممکن نہیں، جیسا کہ آپ کی قدر کی عظمت اور آپ کی نبوت

لَهَا اَهْلٌ صَلَاةً تُفَرِّجُ عَنَّا هُمُوْمَ حَوَادِثِ الْاِخْتِيَارِ ○

کے شرف کے شایان شان ہے۔ اور جس کے درود کے آپ اہل ہیں جو

وَتَمْحُ بِهَا عَنَّا ذُنُوْبَ وُجُوْدِنَا بِمَاءِ سَمَاءِ الْقُرْبَةِ

ہم سے اختیار کے حادثات کے غموں کو دور کر دے اور جو قربت کے آسمانوں

حَيْثُ لَا حَيْثُ وَلَا بَيْنَ وَلَا اَيْنَ وَلَا كَيْفَ وَلَا جِهَةَ وَلَا

کی برسات سے ہمارے وجود کے گناہوں کو مٹا دے۔ جو جہاں بھی ہوں کہ نہ ہو اور نہ درمیان

قَرَارَ ○ تُغَيِّبُنَا بِهَا فِيْ غَيَاهِبِ غُيُوْبِ اَنْوَارِ اَحَدِيَّتِكَ

ہوں اور نہ کہیں ہوں اور نہ کس طرح ہوں اور نہ کوئی سمت ہو اور نہ کوئی قرار ہو اور تیری احدیت

فَلَا تَشْعُرُ بِتَعَاقُبِ اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ ○ وَتَخُوْلُنَا بِهَا سَمَاحَ

کے انوار بھیدوں کی گہرائیوں میں ہم کو غرق کر دے پس رات دن کی گردش سے غافل نہ بنا، اور تیرے بااختیار نبی

رِيَاحِ فُتُوحِ حَقَائِقِ بَدِيعِ جَمَالِ نَبِيِّكَ مُحَمَّدِ الْمُخْتَارِ ۝

محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کے جمال کی ندرت کے حقائق کی کامیابیوں

وَتُتْحِفْنَا بِهَا أَسْرَارَ أَنْوَارِ زَيْتُونِ نُبُوَّتِكَ فِي مِشْكَاةِ الزُّجَاجَةِ

کی ہواؤں کی اجازت سے خالی نہ فرما اور محمدی فانوس کے طاق میں تیری

وَالْمُحَمَّدِيَّةِ فَتَتَضَاعَفَ أَنْوَارُنَا بِلَا امْتِرَاءٍ وَلَا حَدٍّ

زیتوں کے انوار کے اسرار کے تحفوں سے ہمیں مالامال فرما، پس ہمارے انوار کسی شک اور

وَلَا انْحِصَارٍ ۝ يَا رَبِّ يَا اللّٰهُ (ثَلَاثًا) يَا حَيُّ يَا قَيُّومُ (ثَلَاثًا)

کسی حد اور کسی انحصار کے بغیر کئی گنا زیادہ ہو جائیں، اے رب، اے اللہ (تین بار) اے حی اے قیوم (تین بار)

يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْإِكْرَامِ (ثَلَاثًا) يَا أَرْحَمَ الرَّاحِمِينَ (ثَلَاثًا)

اے عظمت و بزرگی والے (تین بار)؛ اے سب سے زیادہ رحم والے (تین بار)

نَسْأَلُكَ بِدَقَائِقِ مَعَانِي الْقُرْآنِ الْعَظِيمِ ۝ الْمُتَلَاطِمَةِ

ہم عظمت والے قرآن کے معنوں کی باریکیوں کے طفیل مانگتے ہیں

أَمْوَاجُهَا فِي بَحْرِ بَاطِنِ خَزَائِنِ عِلْمِكَ الْمَخْزُونِ ۝ وَ

تیرے محفوظ علم کے خزانوں کے باطن کے سمندر میں اس کی موجوں کا تلاطم، اور

بِآيَاتِهِ الْبَيِّنَاتِ الزَّاهِرَاتِ الْبَاهِرَاتِ عَلَى مَظْهَرِ إِنْسَانِ

تیرے محفوظ عین بھید والے انسان کے مظہر پر تیری کھلی روشن

عَيْنِ سِرِّكَ الْمَصُونِ أَنْ تُذْهِبَ عَنَّا ظَلَامَ الْفَقْدِ بِنُورِ

جگمگاتی آیتوں کے طفیل یہ کہ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کے انس کے نور کی بدولت ہماری

أُنْسِ الْمُحَمَّدِيِّ ۝ وَأَنْ تَكْسُوَنَا مِنْ حُلَلِ صِفَاتِ كَمَالِ سَيِّدِنَا

محرومی کے اندھیرے چھٹ جائیں اور ہمارے سردار محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کے کمال کی صفات

مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نُورَ الْجَلَالَةِ ۝ وَأَنْ تَسْقِيَنَا

کے پیرہن ہمیں پہنائے جو جلالت کے نور کے ہیں، اور ہمیں آپ کی

مِنْ کَوْثَرِ مَعْرِفَتِهٖ رَحِیْقَ تَسْلِیْمِ تَسْنِیْمِ شَرَابِ الرِّسَالَةِ

معرفت کے کوثر سے سیراب فرمائے. جو شراب رسالت کی نہر کی

○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى الْجُوْدِ الْاَكْرَمِ وَالنُّوْرِ الْاَفْخَمِ ○

سلامتی و الاشفاف شربت ہو، اے اللہ! سب سے زیادہ کرم والی بخشش اور بزرگ ترین

○ وَالْعِزِّ الْاَعْظَمِ ○ وَالْمَبْعُوْثِ بِالْقِيْلِ الْاَقْوَمِ

نور اور سب سے بڑی عزت، اور راست ترین کلام والے اور ہر

وَمِنَّةِ اللّٰهِ عَلٰى كُلِّ فَصِيْحٍ اَعْجَمٍ ○ سَيِّدِنَا

فصیح اور گونگے پر اللہ کے احسان، ہمارے سردار

وَنَبِيِّنَا وَحَبِيْبِنَا وَشَفِيْعِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

اور ہمارے نبی اور ہمارے حبیب اور ہمارے شفیع محمد صلی اللہ علیہ

وَسَلَّمَ قُطْبِ رَحَى النَّبِيِّيْنَ ○ وَنُقْطَةِ دَائِرَةِ

وسلم پر درود وسلام بھیج. جو نبیوں کی چکی کے قطب ہیں اور رسولوں کے

الْمُرْسَلِيْنَ الْمُخَاطَبِ فِي الْكِتَابِ الْمَكْنُوْنِ ○ مَا اَنْتَ

دائرے کا مرکز ہیں. جنہیں محفوظ کتاب میں یوں مخاطب کیا گیا کہ

بِنِعْمَةِ رَبِّكَ بِمَجْنُوْنٍ ○ وَاِنَّ لَكَ لَاَجْرًا غَيْرَ

"تم اپنے رب کے فضل سے مجنون نہیں" اور ضرور تمہارے لئے بے انتہا

مَمْنُوْنٍ ○ اَلْمَوْصُوْفِ بِقَوْلِكَ الْكَرِيْمِ ○ وَاِنَّكَ لَعَلٰى

ثواب ہے، جو تیرے قول کریم سے متصف ہیں، اور بے شک آپ

خُلُقٍ عَظِيْمٍ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا

باعظمت اخلاق کے مالک ہیں (۶۸ تا ۲۴)! اے اللہ! ہمارے سردار محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر

مُحَمَّدِ نِ النُّوْرِ الْاَوَّلِ ○ وَالسِّرِّ الْاَنْزَهِ الْاَقْوَمِ الْاَكْمَلِ

درود وسلام بھیج جو اولین نور ہیں اور پاکیزہ سب سے زیادہ قائم اور کامل بھید ہیں

عَيْنِ الرَّحْمَةِ الرَّبَّانِيَّةِ ○ وَبَهْجَةِ الْاِخْتِرَاعَاتِ

ربانی رحمت کا چشمہ ہیں ، اور کونی ایجادات کی مسرت ہیں

الْاَكْوَانِيَّةِ ○ وَصَاحِبِ الْمِلَّةِ الْاِسْلَامِيَّةِ وَالْحَقَائِقِ

اور اسلامی ملت والے ، اور آنکھوں سے حقیقتوں کا مشاہدہ کرنے والے

الْعِيَانِيَّةِ نُوْرِ كُلِّ شَيْءٍ وَهُدَاهُ ○ وَسِرِّ كُلِّ سِرٍّ

ہر چیز کا نور اور اس کی ہدایت ہیں ، اور ہر راز کا راز اور اس کی

وَسَنَاهُ ○ مَنْ فَتَحْتَ بِهٖ خَزَائِنَ الْحِكْمَةِ وَالرَّحْمَتِ

روشنی ہیں ، جس کی بدولت تو نے حکمت اور رحمتوں کے دروازے کھول دیئے

وَمَنَحْتَ بِظُهُوْرِهٖ اَنْوَارَ الْمُلْكِ وَالْمَلَكُوْتِ ○

اور جس کے ظہور کی بدولت تو نے ملک و ملکوت کے انوار عطا کئے ،

قُطْبِ دَائِرَةِ الْكَمَالِ وَطُوْرِ تَجَلِّيَاتِ الْجَلَالِ ○ يَاقُوْتَةِ

کمال کے دائرے کے قطب اور جلال کی تجلیات کا طور ہیں

تَاجِ مَحَاسِنِ الْجَمَالِ اِنْسَانِ عَيْنِ الْمَظَاهِرِ

جمال کی خوبیوں کے تاج میں جڑا ہوا یاقوت ہیں ، عین الٰہی جلووں

الْاِلٰهِيَّةِ ○ وَلَطِيْفَةِ تَرَوُّحَاتِ الْحَضْرَةِ الْقُدْسِيَّةِ

سے عبارت انسان ہیں اور قدسی بارگاہ کی خوشبوؤں کی لطافت ہیں

○ مِدَادِ الْاَمْدَادِ وَجُوْدِ الْجُوْدِ ○ وَوَاحِدِ

مرتعوں کا مرجع اور بخششوں کی بخشش ، اور یکتاؤں کے

الْاٰحَادِ وَسِرِّ الْوُجُوْدِ ○ وَوَاسِطَةِ عَقْدِ السُّلُوْكِ

یکتا اور وجود کا بھید ہیں ، ملکوں اور بادشاہوں کے شرف

وَشَرَفِ الْاَمْلَاكِ وَالْمُلُوْكِ ○ بَدْرِ الْمَعَارِفِ

اور سلوک کے بندھن کا واسطہ ہیں ، باریکیوں کے

فِی سَمٰوٰتِ الدَّقَائِقِ وَ شَمْسِ الْعَوَارِفِ فِی عُرُوْشِ

آسمانوں میں معارف کے ماہتاب اور حقیقتوں کی بلندیوں میں عوارف کے

الْحَقَائِقِ بَابُكَ الْاَعْظَمِ وَصِرَاطُكَ الْمُسْتَقِیْمِ الْاَقْوَمِ

آفتاب ہیں تیرا سب سے بڑا دروازہ اور تیری راست ترین صراطِ مستقیم ہیں

○ وَ بَرْقِ اللَّامِعِ وَ نُوْرِكَ السَّاطِعِ ○ وَ مَعْنَاكَ

اور چمکتی بجلی اور تیرے درخشاں نور ہیں ، اور تیرے وہ معنٰی ہیں

الَّذِیْ هُوَ فِیْ كُلِّ قَلْبٍ سَلِیْمٍ طَالِعٌ ○ وَ سِرِّكَ

جو کہ ہر قلب سلیم میں جلوہ گر ہے ، اور تیرے کامل پاکیزہ بھید ہیں

الْمُنَزَّهِ السَّارِیْ فِیْ جُزْئِیَّاتِ الْعَالَمِ وَ كُلِّیَّاتِهٖ عُلْوِیَّاتِهٖ

دنیا کی جزئیات اور اس کی کلیات اور اس کی علویات

وَ سُفْلِیَّاتِهٖ مِنْ جَوْهَرٍ وَ عَرَضٍ وَ سَائِطٍ وَ بَسَائِطٍ

اور اس کی سفلیات میں جوھر اور عرض اور وسیلوں اور وسعتوں سے

○ غَیْبِ اَسْرَارِ الذَّاتِ وَ مَشْرِقِ اَنْوَارِ الصِّفَاتِ

ذاتی اسرار کا غیب اور صفات کے انوار کی مشرق اور

وَ مَظْهَرِ التَّجَلِّیَاتِ بِاَنْوَارِ السُّبُحَاتِ ○ مِنْ مَنَارِ

پاکیزہ انوار کے ساتھ تجلیوں کا آئینہ ہیں ، آسودہ روحوں

السُّرَادِقَاتِ بِاَرْوَاحِ التَّرْوِیْحَاتِ ○ الْمُصَلّٰی

پر سایہ فگن شامیانوں کا روشن مینار ہیں ، احمد کی شان سے کل جامعیت

فِیْ مِحْرَابِ جَمْعِ الْجَمْعِ بِاَحْمَدَ ○ وَ الْقَارِیْ بِفُرْقَانِ

کے محراب میں نماز پڑھنے والے ہیں اور محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کی شان میں

الْفَرْقِ بِمُحَمَّدٍ ○ وَ الْقَائِمِ فِی الْمُلْكِ بِشَرْعِهٖ وَ

جدائی کو جدا کرنے والے قاری ہیں، اور اس کے قانون اور جلال کے ساتھ ملک میں قیام کرنے والے ہیں

جَلَالِهٖ ○ وَالرَّاحِمِ فِی الْمَلَکُوْتِ بِرَحْمَتِهٖ وَجَمَالِهٖ ○

اور اس کی رحمت اور اس کے جمال کے ساتھ

عَیْنِ غَیْبِكَ الْکَامِلَةِ وَخَلِیْفَتِكَ عَلَی الْاِطْلَاقِ الشَّامِلَةِ

تیری غیب کی کامل آنکھ ہیں اور تیرے شامل اطلاق پر تیرے خلیفہ ہیں

○ صَلِّ اللّٰھُمَّ عَلَیْهِ صَلٰوةً تُعَرِّفُنِیْ بِهَا اِیَّاهُ فِیْ مَرَاتِبِهٖ

اے اللہ! آپ پر ایسا درود بھیج جس کی بدولت میں آپ کے مراتب،

وَعَوَامِلِهٖ وَمَوَاطِنِهٖ وَمَعَالِمِهٖ حَتّٰی اَشْھَدَهٗ بِعَیْنِ

اور آپ کے عوامل اور آپ کے مواطن اور آپ کے معالم سے آشنا ہو جاؤں

الْعِیَانِ ○ لَا بِالدَّلِیْلِ وَالْبُرْھَانِ ○ وَاَعْرِفَهٗ

یہاں تک کہ میں نگاہِ بصیرت سے اس کا مشاہدہ کسی دلیل اور برہان کے بغیر کروں اور آپ کا

بِالتَّحْقِیْقِ فِیْ کُلِّ مَوْطِنٍ وَطَرِیْقٍ ○ وَاَرٰی سَرَیَانَ

میں ہر منزل اور ہر راستے میں تحقیق کے ساتھ عرفان پاؤں، اور مخلوقات میں

سِرِّهٖ فِی الْاَکْوَانِ وَمَعْنَاهُ الْمُشْرِقَ فِیْ مَجَالِیَةِ

آپ کے راز کے نفاذ اور خوبی کے میدانوں میں آپ کے منور معنی کو دیکھوں

الْحِسَانِ ○ وَاجْعَلِ اللّٰھُمَّ مَوْرِدِیْ ○ مِنْ

اور اے اللہ مجھے آپ کی حقیقت کے آفتاب اور آپ

شَمْسِ حَقِیْقَتِهٖ ○ وَمِنْ نُوْرِ بَدْرِ شَرِیْعَتِهٖ ○

کی شریعت کے ماہتاب کے نور کی جلوہ گاہ بنا دے

حَتّٰی اَسْتَضِیْئَ فِیْ لَیْلِ جَھْلِیْ بِاَنْوَارِ حَقَائِقِ مَعَارِفِهٖ

یہاں تک کہ آپ کے معارف کے حقائق کے انوار سے میرے جہل کی رات

○ وَاٰنِسْنِیْ فِیْ غُرْبَةِ سَفَرِیْ بِاِیْنَاسِ لَطَائِفِهٖ

میں اجالا ہو جائے اور مجھے سفر کی غربت میں آپ کے لطائف کے انس سے مانوس فرما

وَاحْمِلْنِیْ اِلٰی حَضْرَتِہِ الْاَقْدَسِیَّۃِ الْاَحْمَدِیَّۃِ عَلٰی

اور احمدی بارگاہ اقدس کی جانب مجھے شریعت محمدی

کَاھِلِ الشَّرِیْعَۃِ الْمُحَمَّدِیَّۃِ ۝ وَعُمَّ اَوْطَارِیْ

کے سہارے چلا - اور طرح طرح سے محروم حاجات

بِاَطْوَارٍ ۝ وَالْبِسْنِیْ مِنْ خِلَعِ جَلَالِہٖ وَجَمَالِہٖ وَ

کی تکمیل فرما - اور مجھے آپ کے جلال وجمال کا خلعت پہنا دے اور

وَاَفْرِدْنِیْ فِیْ حُبِّہٖ کَمَا اَفْرَدْتَہٗ فِیْ حُسْنِہٖ وَاِحْسَانِہٖ

مجھے آپ کی محبت میں ایسا ہی منفرد بنا دے جیسا کے تونے آپ کو حسن اور

وَخَصِّصْنِیْ بِخَصَائِصِ قُرْبِہٖ وَامْتِنَانِہٖ ۝ حَتّٰی اَکُوْنَ

احسان میں منفرد بنا دیا - اور مجھے آپ کے قرب واحسان کی خصوصیتوں سے ممتاز فرما

وَارِثًا لَّہٗ بِہٖ لَدَیْہِ وَنَاظِرًا مِنْہُ اِلَیْہِ وَجَامِعًا لَّہٗ بِہٖ

یہاں تک کہ میں آپ کے لیئے آپ کے ساتھ آپ کے سامنے وارث اور آپ ہی سے آپ کو دیکھنے

عَلَیْہِ ۝ اَللّٰھُمَّ وَصَلِّ وَسَلِّمْ عَلَیْہِ صَلَاتَکَ

والا اور آپ ہی کیلئے آپ پر جامع ہو جاؤں - اے اللہ اور آپ پر درود وسلام بھیج جو تیرا

الْاَزَلِیَّۃِ الْاَحَدِیَّۃِ ۝ فِیْ مَظَاھِرِکَ الْاَبَدِیَّۃِ الْوَاحِدِیَّۃِ

ازلی احدی درود، تیرے ابدی، واحدی جلوؤں میں ہو

مِمَّا تَوَحَّدَ تَجَلِّیْکَ وَتَکَاثَرَ فِی الْفَرْدِ الْعَدَدِ ۝

جس سے تیری تجلی بلحاظ فرد وعدد کثرت میں وحدت کا جلوہ دکھائے

وَاَشْرَقَتْ اَنْوَارُ الصِّفَاتِ بِتَوَالِی الْمَدَدِ ۝

مدد کی بدولت صفات کے انوار روشن ہوں

وَاتَّسَعَتْ رُبُوْبِیَّۃُ الْحَکِیْمِ وَتَقَدَّسَتْ سُبُحَاتُ

اور حکمت والے کی ربوبیت وسیع ہو اور علم والے کی پاکیاں

الْعَلِيمِ ۝ بِتَسْبِيحَاتِ التَّمْجِيدِ وَالتَّكْرِيمِ ۝ بِلِسَانِ

ازل کے ازل میں قدامت کی زبان پر تمجید و تکریم کی

الْقِدَمِ فِي أَزَلِ الْأَزَالِ وَتَقَدَّسَ الْوَاحِدُ بِصِفَتَيِ

تسبیحات سے مقدس ہوں اور ذات واحد، جلال و جمال کی

الْجَلَالِ وَالْجَمَالِ ۝ وَسَلِّمْ عَلَيْهِ سَلَامَ الْفَرْدَانِيَّةِ

صفتوں سے تقدس بخشنے اور آپ پر ایسا منفرد سلام بھیج جو

مَا تَعَدَّدَتْ مَرَاتِبُ الْعَدَدِيَّةِ ۝ فِي وَحْدَةِ

گنتی میں بے شمار ہو۔ مقامات عبودیت میں آپ کے بلند

مَرَاقِي دَرَجَاتِهِ الْعُلْوِيَّةِ فِي مَقَامَاتِ الْعُبُودِيَّةِ

درجات کی ترقی کی یکتائی میں جو کہ ذات کی رحمت کے

بِتَوَالِي شُهُودِ الرَّحْمَةِ الذَّاتِيَّةِ ۝ وَانْدِرَاجِ

مشاہدے کی بدولت ہو اور انوار کی ہمتوں اور

الْأَنْوَارِ الصِّفَاتِيَّةِ فِي الْمَجَالَاتِ الْأَطْوَارِيَّةِ وَالْمَطَارَاتِ

فرشتوں کی پروازوں میں صفات کے انوار مندرج کرے

الْمَلَكِيَّةِ ۝ وَسَجَدَتْ لَهُ الْأَرْوَاحُ الرُّوحَانِيَّةِ

اور جنہیں روحانی ارواح نے احدیت کے محیط دائرہ کی

فِي مِحْرَابِ الْآدَمِيَّةِ ۝ فِي جَامِعِ حِيطَةِ الْمُحِيطَةِ

جامع مسجد کے اندر آدمیت کے محراب میں سجدہ کیا، جو

الْأَحَدِيَّةِ ۝ بِالْأَنْوَارِ السُّبُوحِيَّةِ الْكَاتِبَةِ بِالْأَقْلَامِ

بشری شعوروں سے دور خفیہ اسرار کے ساتھ شہود

الْمَعْنَوِيَّةِ فِي الْأَلْوَاحِ الشُّهُودِيَّةِ بِالْأَسْرَارِ الْخَفِيَّةِ

کی تختیوں میں معنوں کے قلم سے لکھی گئی

عَنِ الْاِدْرَاکَاتِ الْبَشَرِیَّۃِ

تسبیحات سے عبارت ہے۔

○ اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلَیْہِ صَلَاۃً وَّسَلَامًا

اے اللہ آپ پر ایسا درود وسلام بھیج

یَتَقَدَّسُ فِیْھِمَا عَنْ عَوَارِضِ الْاِمْکَانِ ○ لِوُجُوْدِ

جکی بدولت امکان کے عوارض کمالات سے

اِتِّصَافِہٖ بِالْکَمَالَاتِ ○ وَعُمُوْمِ عِصْمَتِہٖ فِیْ جَمِیْعِ

متصف وجود کے لیے پاک ہوجائیں۔ اور تمام خطرات میں آپ کی

الْخَطَرَاتِ مَا تَنَزَّہَ شَامِخُ عِزِّہٖ عَنِ النَّقْصِ وَالسُّلُوْبِ

عصمت عام ہے کہ آپ کی اعلیٰ عزت، نقص اور محرومی سے پاک کر دیتی ہے

○ وَثَبَّتَ رَاسِخُ مَجْدِہٖ بِالذَّاتِ وَالْوُجُوْبِ ○

اور ذات اور وجوب کے ساتھ آپ کی بزرگی کے رسوخ کو مضبوط بناتی

عَنْ اَصْحَابِہٖ اَئِمَّۃِ الْھُدٰی لِمَنِ اھْتَدٰی وَنُجُوْمِ

ہے۔ آپ کے اصحاب جو ہدایت حاصل کرنیوالوں کیلئے ہدایت کے امام

الْاِقْتِدَاءِ لِمَنِ اقْتَدٰی ○ مَا تَعَاقَبَتْ اَدْوَارُ

ہیں اور پیروی کرنے والوں کے لیے اقتداء کے ستارے ہیں جو روشن

الْاَنْوَارِ ○ وَاَشْرَقَتْ اَنْوَارُ الْاَسْرَارِ بِالْاَسْرَارِ

زمانوں میں ایک کے پیچھے ایک آئے اور اسرار بھرے اسرار کے انوار کو روشن کئے اور سارا

وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ○

تعریف اللہ کے لئے ہے جو سارے جہانوں کا رب ہے



# وِردُ یَومِ الاِثنَین
## روزِ دوشنبہ کا وِرد

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا ہے

اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ الَّذِیۡ تَوَاضَعَ کُلُّ شَیۡءٍ لِعَظَمَتِہٖ ○

ساری تعریف اللہ کے لئے ہے جس کی عظمت کے آگے ہر چیز عاجز ہے

وَالۡحَمۡدُ لِلّٰہِ الَّذِیۡ ذَلَّ کُلُّ شَیۡءٍ لِعِزَّتِہٖ ○ وَالۡحَمۡدُ

اور ساری تعریف اللہ کے لئے ہے جس کی عزّت کے آگے ہر چیز ذلیل ہے اور

لِلّٰہِ الَّذِیۡ خَضَعَ کُلُّ شَیۡءٍ لِمُلۡکِہٖ ○ وَالۡحَمۡدُ لِلّٰہِ

ساری تعریف اللہ کے لئے ہے جس کی حکومت کے آگے ہر چیز سرنگوں ہے، اور ساری

الَّذِیۡ اسۡتَسۡلَمَ کُلُّ شَیۡءٍ لِقُدۡرَتِہٖ ○ اَللّٰھُمَّ اجۡعَلۡ

تعریف اللہ کے لئے ہے جس کی قُدرت کے آگے ہر چیز کا سر تسلیم خم ہے۔ اے اللہ تیرے

اَفۡضَلَ صَلَوَاتِکَ اَبَدًا ○ وَاَنۡمٰی بَرَکَاتِکَ سَرۡمَدًا

افضل درود کو ابدی بنادے، اور تیری بلند برکتوں کو سرمدی ترقی دے

وَاَزۡکٰی تَحِیَّاتِکَ فَضۡلًا وَعَدَدًا ○ عَلٰی اَشۡرَفِ

اور تیرے پاکیزہ ترین تحیات کو فضل اور شمار سے بھرپور کردے اس پر

الۡخَلَائِقِ الۡاِنۡسَانِیَّۃِ وَمَجۡمَعِ الۡحَقَائِقِ الۡاِیۡمَانِیَّۃِ ○ وَطُوۡرِ

جو انسانی مخلوق میں اشرف اور ایمانی حقیقتوں کے جامع اور احسانی تجلیات

التَّجَلِّیَاتِ الۡاِحۡسَانِیَّۃِ وَمَھۡبِطِ الۡاَسۡرَارِ الرَّحۡمَانِیَّۃِ ○

کے طور اور رحمانی اسرار کے مرکز اور نبیوں کے سلسلہ کا واسطہ

وَاسِطَۃِ عِقۡدِ النَّبِیِّیۡنَ ○ وَمُقَدَّمَۃِ جَیۡشِ الۡمُرۡسَلِیۡنَ ○ وَ

اور رسولوں کے لشکر کے سپہ سالار اور

قَائِدِ الْاَوْلِيَاءِ وَالصِّدِّيْقِيْنَ ○ وَاَفْضَلِ الْخَلَائِقِ

ولیوں اور صدیقوں کے قائد اور ساری مخلوق میں افضل،

اَجْمَعِيْنَ ○ حَامِلِ لِوَآءِ الْعِزِّ الْاَعْلٰى ○ وَمَالِكِ

عالی شان پرچم اٹھانے والے اور روشن بزرگی

اَزِمَّةِ الْمَجْدِ الْاَسْنٰى ○ شَاهِدِ اَسْرَارِ الْاَوَّلِ

مہاروں کے مالک، اولین بھیدوں کے گواہ اور

○ وَمُشَاهِدِ اَنْوَارِ سَوَابِقِ الْاُوَلِ ○ وَتَرْجُمَانِ

سابقہ انوار کا اولین مشاہدہ کرنیوالے اور قدامت

لِسَانِ الْقِدَمِ ○ وَمَنْبَعِ الْعِلْمِ وَالْحِلْمِ وَالْحِكَمِ

کی زبان کے ترجمان، علم وحلم اور حکمتوں کے منبع

مَظْهَرِ سِرِّ الْجُوْدِ الْجُزْئِيِّ وَالْكُلِّيِّ ○ وَاِنْسَانِ عَيْنِ

جزئی اور کلی بخشش کے راز کے مظہر اور وہ انسان جو

الْوُجُوْدِ الْعُلْوِيِّ وَالسُّفْلِيِّ وَرُوْحِ جَسَدِ الْكَوْنَيْنِ

علوی اور سفلی وجود کی آنکھ اور کونین کے جسم کی جان

○ وَعَيْنِ حَيٰوةِ الدَّارَيْنِ ○ اَلْمُتَحَقِّقِ بِاَعْلٰى رُتَبِ

اور دارین کی زندگی کا سرچشمہ ہیں اور جو عبودیت کے اعلیٰ رتبوں

الْعُبُوْدِيَّةِ ○ وَالْمُتَخَلِّقِ بِاَخْلَاقِ الْمَقَامَاتِ الْاِصْطِفَائِيَّةِ

پر بالتحقیق فائز اور منتخبہ مقامات کے اخلاق سے آراستہ خلیل

اَلْخَلِيْلِ الْاَعْظَمِ وَالْحَبِيْبِ الْاَكْرَمِ ○ سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا

اعظم اور حبیب اکرم ہیں (یعنی) ہمارے سردار اور ہمارے آقا

مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبْدِ الْمُطَّلِبِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) بیٹے عبداللہ کے جو بیٹے عبدالمطلب کے ہیں آپ پر اور آپ کی

وَعَلٰی اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ عَدَدَ مَعْلُوْمَاتِكَ وَمِدَادَ

آل و اصحاب پر اللہ درود بھیجے جو تیری معلومات کی تعداد کے برابر ہو

كَلِمَاتِكَ كُلَّمَا ذَكَرَكَ وَذَكَرَهُ الذَّاكِرُوْنَ

تیرے کلمات کی سیاہی کے برابر ہو اور ان تمام ذاکروں کی تعداد کے برابر ہو جنہوں نے تجھے

وَغَفَلَ عَنْ ذِكْرِكَ وَذِكْرِهِ الْغَافِلُوْنَ ○

اور آپ کو یاد کیا اور ان تمام غافلوں کی تعداد کے برابر ہو جو تیری اور آپ کی یاد سے غافل

وَسَلَّمَ تَسْلِيْمًا دَائِمًا كَثِيْرًا ○ اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَتَوَسَّلُ

رہے اللہ درود اور خوب سلام ہمیشہ کثرت سے بھیجے - اے اللہ وجود میں نافذ آپ

اِلَيْكَ بِنُوْرِهِ السَّارِیْ فِی الْوُجُوْدِ اَنْ تُحْیِیَ قُلُوْبَنَا

کے نور کے وسیلے ہم تجھ سے مانگتے ہیں کہ آپ کے کشادہ قلب

بِنُوْرِ حَيٰوةِ قَلْبِهِ الْوَاسِعِ لِكُلِّ شَیْءٍ رَّحْمَةً وَّعِلْمًا

کی حیات کے نور سے تو ہمارے دلوں کی زندگی عطا فرما جو ہر چیز

وَهُدًی وَّبُشْرٰی لِلْمُسْلِمِيْنَ وَتَشْرَحَ صُدُوْرَنَا

کے لئے رحمت ہو اور وہ علم ہیں (جو بموجب قرآن) ۱۶/۱۲ "اور مسلمانوں کے لئے ہدایت و بشارت ہے"

بِنُوْرِ صَدْرِهِ الْجَامِعِ مَا فَرَّطْنَا فِی الْكِتَابِ مِنْ

اور تو ہمارے سینوں کو آپ کے سینے کے نور سے کھول دے (جو بموجب قرآن ۶/۷) جامع ہے کہ "ہم نے اس کتاب میں

شَیْءٍ وَّضِيَاءً وَّذِكْرًا لِّلْمُتَّقِيْنَ ○ وَتُطَهِّرَ

کچھ دا ٹھا رکھا" اور متقیوں کے لئے ضیاء اور ذکر ہیں اور آپ کے خدا سے راضی

نُفُوْسَنَا بِطَهَارَةِ نَفْسِهِ الزَّكِيَّةِ الْمَرْضِيَّةِ ○

پاکیزہ نفس کی طہارت سے ہمارے نفسوں کو پاکیزہ بنا دے اور تو ہمیں (بموجب قرآن ۳۶/۱۲)

وَتُعَلِّمَنَا بِاَنْوَارِ عُلُوْمِ كُلِّ شَیْءٍ اَحْصَيْنَاهُ فِیْ اِمَامٍ مُّبِيْنٍ

"اور ہم نے روشن کتاب میں ہر چیز کو لکھ رکھا ہے" کے انوار علوم سے نوازدے

○ وَ تَسْرِیْ سَرَآئِرَهٗ فِیْنَا بِلَوَامِعِ اَنْوَارِكَ حَتّٰی

اور تیرے انوار کے اجالے میں آپ کے اسرار کو ہم میں نافذ فرما حتی کہ

تُفْنِیَنَا عَنَّا فِیْ حَقِّ حَقِیْقَتِهٖ فَیَكُوْنَ هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ

آپ کی حقیقت کی سچائی میں تو ہمکو ہم سے بے خبر بنادے پھر تیری سرمدی قومیت

فِیْنَا بِقَیُّوْمِیَّتِكَ السَّرْمَدِیَّةِ ○ فَنَعِیْشُ رُوْحِهٖ

کی بدولت "ھوالحی القیوم" کی شان ظاہر ہو جائے ۔ پھر ہم آپ کی روح کے ساتھ

عَیْشَ الْحَیٰوةِ الْاَبَدِیَّةِ ○ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَعَلٰی

ابدی حیات بسر کریں ۔ آپ پر اور آپ کی آل و اصحاب پر اللہ

اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلَّمَ تَسْلِیْمًا كَثِیْرًا ○ اٰمِیْنَ ○ بِفَضْلِكَ وَ

درود بھیجے اور کثرت سے خوب سلام بھیجے ۔ آمین ۔ ہم پر تیرا فضل اور

رَحْمَتِكَ عَلَیْنَا یَا حَنَّانُ ○ یَا مَنَّانُ ○ یَا رَحْمٰنُ ○

تیری رحمت ہو ، اے بہت مہربان ، اے بہت احسان کرنیوالے اے نہایت مہربان

وَ تَجَلِّیَاتِ مَنَازِلِكَ فِیْ مِرْاٰتِ شُهُوْدِهٖ لِمُنَازَلَاتِ

اور آپ کے شہود کے آئینہ میں تیری منزلوں کی تجلّیات نصیب

تَجَلِّیَاتِكَ فَنَكُوْنَ فِی الْخُلَفَاءِ الرَّاشِدِیْنَ ○ وَ وِلَایَةِ

ہوں تیری تجلیوں کے منازل کیلئے پس ہم ہدایت یافتہ اخلاف اور

الْاَقْرَبِیْنَ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا

قریب ترین دوست ہو جائیں اے اللہ ہمارے سردار اور ہمارے نبی محمد (صلی اللہ

وَنَبِیِّنَا مُحَمَّدٍ جَمَالِ لُطْفِكَ وَ حَنَانِ عَطْفِكَ

علیہ وسلم) پر درود و سلام بھیج جو تیرے لطف کا جمال اور تیری توجہ کا

وَ جَلَالِ مُلْكِكَ وَ كَمَالِ قُدْسِكَ النُّوْرِ الْمُطْلَقِ

کرم اور تیری سلطنت کا جلال اور تیرے نورِ مطلق کے قدس کا کمال ہیں

بِسِرِّ الْمَعِيَّةِ الَّتِي لَا تَتَقَيَّدُ الْبَاطِنِ مَعْنًا فِي غَيْبِكَ

جو اس معیت کے راز کے ساتھ ہے جو معنی کے اعتبار سے باطن کو مقید نہ کرے

الظَّاهِرُ حَقًّا فِي شَهَادَتِكَ شَمْسِ الْاَسْرَارِ الرَّبَّانِيَّةِ

تیرے غیب میں حقیقی طور پر ظاہر اور تیری شہادت میں ربانی اسرار کا سورج

وَ مَجْلِي حَضْرَةِ الْحَضَرَاتِ الرَّحْمَانِيَّةِ ○ مَنَارِ الْكُتُبِ

ہو اور رحمانی بارگاہوں میں حاضری کا اجالا ہو راست کتابوں کی روشن

الْقَيِّمَةِ ○ وَ نُورِ الْاٰيَاتِ الْبَيِّنَاتِ ○ اَلَّذِي خَلَقْتَهُ

نشانی اور روشن آیتوں کا نور ہو، جنہیں تونے اپنے جمال کے نور سے

مِنْ نُورِ وَجْهِكَ وَ حَقَّقْتَهُ بِاَسْمَائِكَ وَ صِفَاتِكَ

پیدا فرمایا اور تیرے اسماء وصفات کی حقیقتوں سے آشنا کیا اور

وَ خَلَقْتَ مِنْ نُورِهِ الْاَنْبِيَاءَ وَ الْمُرْسَلِيْنَ ○

جن کے نور سے تونے نبیوں اور رسولوں کو پیدا فرمایا

وَ تَعَرَّفْتَ اِلَيْهِمْ بِاَخْذِ الْمِيْثَاقِ عَلَيْهِمْ بِقَوْلِكَ

اور تونے اپنے سچے روشن قول کے ذریعہ ان سے عہد لیکر انہیں

الْحَقِّ الْمُبِيْنِ ○ وَاِذْ اَخَذَ اللّٰهُ مِيْثَاقَ النَّبِيّٖنَ

اس طرح واقف فرمایا کہ (بموجب قرآن ۳/۸۱) "اور یاد کرو جب اللہ نے پیغمروں

لَمَا اٰتَيْتُكُمْ مِنْ كِتَابٍ وَحِكْمَةٍ ثُمَّ جَاءَكُمْ رَسُولٌ

سے انکا عہد لیا کہ تم کو میں جو کتاب اور حکمت دوں پھر تمہارے پاس

مُصَدِّقٌ لِمَا مَعَكُمْ لَتُؤْمِنُنَّ بِهٖ وَ لَتَنْصُرُنَّهٗ قَالَ

وہ رسول تشریف لائے کہ تمہاری کتابوں کی جو تصدیق فرمائے تو تم ضرور

اَاَقْرَرْتُمْ وَ اَخَذْتُمْ عَلٰى ذٰلِكُمْ اِصْرِيْ قَالُوْا

ضرور اس پر ایمان لانا اور اس کی مدد کرنا۔ فرمایا! کیوں تم نے اقرار کیا اور اس پر میرا

اَقْرَرْنَا قَالَ فَاشْهَدُوْا وَ اَنَا مَعَكُمْ مِنَ الشَّاهِدِيْنَ

ہماری ذمہ لیا سب نے عرض کیا ہم نے اقرار کیا۔ فرمایا تو ایک دوسرے پر تم گواہ ہو جاؤ

○ اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَ سَلِّمْ عَلٰی بَھْجَۃِ الْکَمَالِ وَ تَاجِ

اور میں تمہارے ساتھ گواہوں میں ہوں۔ اے اللہ آپ پر درود سلام بھیج جو کمال کی فرحت

الْجَلَالِ وَ بَھَاءِ الْجَمَالِ وَ شَمْسِ الْوِصَالِ وَ عَقَبَۃِ الْوُجُوْدِ

اور جلال کا تاج اور جمال کی آبرو اور وصال کا آفتاب اور وجود کا راستہ

وَ حَیٰوۃِ کُلِّ مَوْجُوْدٍ ○ عِزِّ جَلَالِ سُلْطَنَتِکَ وَ

اور ہر موجود کی زندگی ہیں۔ تیری سلطنت کے جلال کی شوکت اور

جَلَالِ عِزِّ مَمْلَکَتِکَ ○ وَ مَلِیْکِ صُنْعِ قُدْرَتِکَ

تیری مملکت کی عزت کا جلال اور تیری قدرت کی صنعتوں کے مالک اور

○ وَ طِرَازِ الصَّفْوَۃِ مِنْ اَھْلِ قُرْبِیَّتِکَ سِرِّ اللّٰہِ الْاَعْظَمِ

تیری قربت رکھنے والوں سے دوستی کا نقش ہیں اللہ کا عظیم ترین راز

○ وَ حَبِیْبُ اللّٰہِ الْاَکْرَمِ ○ وَ خَلِیْلُ اللّٰہِ الْمُعَظَّمِ

اور اللہ کے بزرگ ترین حبیب اور اللہ کے معظم و مکرم خلیل ہیں

الْمُکَرَّمِ ○ سَیِّدِنَا وَ مَوْلَانَا مُحَمَّدٍ ○ صَلَّی اللّٰہُ

(یعنی) ہمارے سردار اور ہمارے آقا محمد صلی اللہ علیہ وسلم۔ اے

عَلَیْہِ وَ سَلَّمْ ○ اِلٰھِیْ وَ سَیِّدِیْ وَ سَنَدِیْ عَبْدُکَ

میرے معبود اور میرے سردار اور میرے سہارے میں تیرا فریادی غریب

نَاءٍ غَرِیْبٌ مُصَابٌ قَدْ بَعُدَ عَنِ الْاَھْلِ وَ الْاَوْطَانِ

مصیبت زدہ بندہ ہوں جو اپنوں اور وطن والوں سے دور افتادہ

○ فَعَسٰی یَزُوْلُ عَنْہُ التَّعَبُ وَ الشَّقَاءُ وَ یَلُوْحُ

ہوں۔ پس امید کہ اس سے پژمردگی اور سختی دور ہو جائے اور اسکے لئے

لَهُ الْاٰثَلُ وَالْبَانُ ○ وَيَنَالُهُ اللُّطْفُ وَالْغُفْرَانُ

استقامت اور روشنی ظاہر ہو جائے اور اس پر مہربانی و مغفرت کی نوازش

وَتَحِلُّ عَلَيْهِ الرَّحْمَةُ وَالرِّضْوَانُ ○ يَارَبِّ يَارَبِّ يَا

ہو جائے اور اس پر رحمت و رضوان نازل ہو جائے، اے پروردگار اے

رَبِّ يَارَحْمٰنُ يَاحَنَّانُ يَامَنَّانُ يَادَيَّانُ يَاسُلْطَانُ ○

پروردگار اے پروردگار، اے نہایت مہربان، اے بے حد مہربان اے بہت

اِرْحَمْ مَنْ ضَاقَتْ بِهِ الْاَكْوَانُ وَلَمْ تُؤْنِسْهُ الثَّقَلَانِ

احسان کرنیوالے اے حساب کرنیوالے، اے سلطنت والے اس پر رحم

○ وَقَدْ اَصْبَحَ مُوَلَّهُ حَيْرَانُ ○ وَاَمْسٰى غَرِيْبًا

فرما جس پر کائنات تنگ ہو گئی اور جس سے دونوں عالم اُنس نہیں رکھتے اور بیشک وہ صبح میں پریشان

بَعِيْدًا عَنِ الْاَهْلِ وَالْاَوْطَانِ ○ مُنْزَعِجًا لَا يَاْوِيْهِ

حیران ہے اور شام میں غریب ہے اپنوں اور وطن والوں سے دور ہے ایسا پریشان ہے کہ نہ کوئی اسکا آشنا

اَهْلٌ وَلَا يَاْوِيْهِ مَكَانٌ ○ قَلِقًا لَا يُلْهِيْهِ عَنْ بَثِّهِ

ہے اور نہ مکان، ایسا مضطرب ہے کہ زمانوں کے تغیر بھی اس کے غم اور رنج کو نہ بھلا

وَحُزْنِهِ تَغَيُّرُ الْاَزْمَانِ ○ مُسْتَوْحِشًا لَا يَاْنَسُ

سکے ایسا پراگندہ خیال ہے کہ رحمٰن کی یاد کے سوا اس کے

قَلْبُهُ اِلَّا بِذِكْرِ الرَّحْمٰنِ ○ يَامَنْ لَا يَسْكُنُ قَلْبٌ

قلب کو کسی سے اُنس نہیں۔ اے وہ ذات کہ جس کے انوار کی روشنی

اِلَّا بِنُوْرِهِ وَاَنْوَارِهِ ○ وَلَا يَحْيٰى عَبْدٌ اِلَّا بِلُطْفِهِ وَ

ہی سے قلب کو تسکین ملتی ہے اور جسکے لطف اور انوار کے سوا کوئی بندہ

اَنْوَارِهِ ○ وَلَا يَبْقٰى وُجُوْدٌ اِلَّا بِاِمْدَادِهِ وَاِظْهَارِهِ

زندہ نہیں اور جس کی امداد اور جسکے اظہار کے سوا کوئی وجود باقی نہیں

○ يَا مَنْ آنَسَ عِبَادَهُ الْاَبْرَارَ وَ اَوْلِيَائَهُ الْمُقَرَّبِيْنَ

اے وہ ذات جس نے اپنے مناجات و اسرار کی بدولت اپنے برگزیدہ

الْاَخْيَارَ بِمُنَاجَاتِهِ وَ اَسْرَارِهِ يَا مَنْ اَمَاتَ وَ اَحْيٰى

بندوں اور اپنے نیک مقرب ولیوں کو مانوس فرمالیا اور اے وہ ذات جس نے مارا اور

وَ اَبْلٰى وَ عَافٰى وَ قَدَّرَ وَ قَضٰى كُلَّ ذٰلِكَ بِعَظِيْمِ

جلایا اور بلا میں ڈالا اور معاف کیا اور تقدیر بنائی اور وہ سب اپنی عظیم تدبیر اور

تَدْبِيْرِهِ وَ سَابِقِ اَقْدَارِهِ ○ اِلٰهِيْ وَ سَيِّدِيْ وَ سَنَدِيْ

اپنے سابق اقدار کے ذریعہ پورا فرمایا۔ اے میرے معبود اور میرے سردار اور میرے سہارے کیا

اَهَلْ فِي الْوُجُوْدِ رَبٌّ سِوَاكَ فَيُدْعٰى ○ اِلٰهِيْ

تیرے سوا کوئی رب موجود ہے کہ جس کو پکارا جائے؟ اے میرے معبود اور

وَ سَيِّدِيْ وَ سَنَدِيْ اَمْ هَلْ فِي الْمَمْلَكَةِ اِلٰهٌ غَيْرُكَ

میرے سردار اور میرے سہارے کیا کائنات میں تیرے سوا کوئی معبود ہے

فَيُطْلَبُ مِنْهُ الْعَطَا ○ اِلٰهِيْ وَ سَيِّدِيْ وَ سَنَدِيْ اَمْ

کہ جس سے بخشش کی طلب کی جائے؟ اے میرے معبود اور میرے سردار اور میرے

هَلْ ثَمَّ جَوَادٌ غَيْرُكَ فَيُسْئَلُ مِنْهُ الْفَضْلُ وَ النَّعْمَاءُ

سہارے کیا وہاں تیرے سوا کوئی سخی داتا ہے کہ جس سے فضل اور نعمتیں مانگی جائیں

○ اِلٰهِيْ وَ سَيِّدِيْ وَ سَنَدِيْ اَمْ هَلْ حَاكِمٌ غَيْرُكَ

اے میرے معبود اور میرے سردار اور میرے سہارے کیا تیرے سوا کوئی حاکم ہے جس کے پاس

فَتُرْفَعُ اِلَيْهِ الشَّكْوٰى ○ اِلٰهِيْ وَ سَيِّدِيْ وَ سَنَدِيْ

فریاد رسی کی جائے؟ اے میرے معبود اور میرے سردار اور میرے سہارے

اَمْ هَلْ ثَمَّ مَنْ يُحَالُ الْعَبْدُ الْفَقِيْرُ عَلَيْهِ ○ اِلٰهِيْ وَسَيِّدِيْ

کیا وہاں کوئی ہے جو فقیر بندہ کے حال کو بدل دے۔ اے میرے معبود میرے سردار

وَسَنَدِیْ اَمْ هَلْ ثَمَّ مَنْ یَلْجَأُ الْخَائِفُ الْمُضْطَرُّ اِلَیْهِ

اور میرے سہارے کیا اور کوئی ہے کہ خوف زدہ بیقرار ہوکر جس سے التجا کرے؟

○ اِلٰهِیْ وَسَیِّدِیْ وَسَنَدِیْ اَمْ هَلْ ثَمَّ مَنْ تُبْسَطُ

اے میرے معبود اور میرے سردار اور میرے سہارے کیا اور کوئی ہے جس کی جانب ہاتھ

اِلَّا الْکُفُّ وَتُرْفَعُ الْحَاجَاتُ اِلَیْهِ ○ اِلٰهِیْ وَسَیِّدِیْ وَ

پھیلائے جائیں اور حاجتیں پیش کی جائیں؟ اے میرے معبود اور میرے سردار

سَنَدِیْ وَعِزَّتِكَ وَجَلَالِكَ وَجَمَالِكَ وَ بَهَائِكَ

اور میرے سہارے تیری عزت اور تیرے جلال اور تیرے جمال اور تیری خوبی کی قسم

لَیْسَ اِلَّا کَرَمُكَ وَجُوْدُكَ یَا مَنْ لَا مَلْجَأَ مِنْهُ

تیرے کرم اور تیری بخشش کے سوا چارہ نہیں۔ اے وہ ذات جس کے سوا کوئی ملجا نہیں

اِلَّا اِلَیْهِ ○ اِلٰهِیْ وَسَیِّدِیْ وَسَنَدِیْ قَدْ جَفَانِیَ

اے میرے معبود اور میرے سردار اور میرے سہارے بیشک قرابت دار نے مجھ پر

الْقَرِیْبُ وَمَلَّنِیَ الْحَبِیْبُ وَاَیْسَنِیَ الطَّبِیْبُ وَشَمِتَ

ظلم کیا۔ اور دوست نے مجھے غمزدہ کر دیا اور طبیب نے مجھے مایوس کر دیا اور دشمن اور رقیب نے

فِیَّ الْعَدُوُّ وَالرَّقِیْبُ ○ وَاشْتَدَّ بِیَ الْکَرْبُ وَالنَّحِیْبُ

مجھے آزمائش میں ڈال دیا اور میری تڑپ اور آہ و زاری نے شدت اختیار کی اور تو بہت دوست

وَاَنْتَ الْوَدُوْدُ الْقَرِیْبُ الرَّؤُفُ الْمُجِیْبُ ○ اِلٰهِیْ

رکھنے والا، قریب، مہربان اور قبول کرنے والا ہے۔ اے میرے معبود اور میرے

وَسَیِّدِیْ وَسَنَدِیْ اِلٰی مَنْ اَشْتَکِیْ وَاَنْتَ الْحَلِیْمُ

سردار اور میرے سہارے میں کس سے فریاد کروں اور تو حلم والا قدرت والا

الْقَادِرُ ○ اَمْ بِمَنْ اَسْتَنْصِرُ وَاَنْتَ الْوَلِیُّ النَّاصِرُ اَمْ

ہے۔ یا کس سے میں مدد طلب کروں اور تو ولی اور مددگار ہے

اِلٰی مَنْ اَلْتَجِیْ وَاَنْتَ الْکَرِیْمُ السَّاتِرُ ○ اَمْ مَنْ یَّجْبُرُ

یا کس سے میں التجا کروں ... اور تو کرم والا عیبوں کو ڈھانکنے والا ہے۔ یا کون ہے

کَسْرَ قَلْبِیْ ○ وَاَنْتَ لِلْقُلُوْبِ جَابِرٌ ○ اَمْ مَنْ یَّغْفِرُ

جو میرے ٹوٹے دل کو جوڑ دے اور تو ہی دلوں کو جوڑنے والا ہے یا کون ہے جو میرے

عَظِیْمَ ذَنْبِیْ وَاَنْتَ لِلذُّنُوْبِ غَافِرٌ ○ یَا مَنْ هُوَ

بڑے گناہوں کو معاف کر دے اور تو ہی گناہوں کو معاف کرنیوالا ہے۔ اے وہ ذات جو

فَوْقَ عِبَادِهٖ قَاهِرٌ یَا مَنْ هُوَ الْاَوَّلُ وَالْاٰخِرُ یَا رَبَّ

جو اپنے بندوں پر قہر والا ہے، اے وہ ذات جو اوّل و آخر ہے۔ اے ہر چیز کے رب

کُلِّ شَیْءٍ اِغْفِرْ لِیْ کُلَّ شَیْءٍ حَتّٰی لَا تَسْئَلَنِیْ عَنْ شَیْءٍ

میری ہر چیز معاف کر دے حتیٰ کہ تو مجھ سے کسی بھی چیز کی بازپرسی نہ کرے

○ یَا مَنْ لَّا یَضُرُّهٗ شَیْءٌ وَّلَا یَنْفَعُهٗ شَیْءٌ وَلَا یَؤُدُهٗ شَیْءٌ

اے وہ ذات جس کو کوئی چیز نہ نقصان پہنچا سکتی ہے اور نہ کوئی چیز نفع پہنچا

وَلَا یَسْتَعِیْنُ بِشَیْءٍ وَّلَا یُعْجِزُهٗ شَیْءٌ وَّلَا یَغْلِبُهٗ شَیْءٌ

سکتی ہے اور کوئی چیز اس پر بھاری نہیں اور وہ کسی چیز سے مدد نہیں مانگتا اور کوئی شئے

وَلَا یَغِیْبُ عَنْهُ شَیْءٌ وَّلَا یَشْغَلُهٗ شَیْءٌ عَنْ شَیْءٍ ○ یَا مَنْ هُوَ

اس کو عاجز نہیں کرتی اور کوئی چیز اس پر غالب نہیں آتی اور اس سے کوئی شئے پوشیدہ نہیں اور اسکو کسی چیز

اٰخِذٌ بِنَاصِیَتِهٖ کُلِّ شَیْءٍ اِغْفِرْ لِیْ کُلَّ شَیْءٍ وَّسَهِّلْ لِیْ

سے کسی چیز کی غرض نہیں اے وہ ذات جو ہر چیز کی نگہبانی فرماتا ہے میری ہر چیز معاف فرما دے اور میرے لئے ہر چیز سہل

کُلَّ شَیْءٍ وَّیَسِّرْ لِیْ کُلَّ شَیْءٍ وَّافْتَحْ لِیْ اَبْوَابَ کُلِّ شَیْءٍ

بنادے اور میرے لئے ہر چیز آسان کر دے اور میرے لئے ہر چیز کے دروازے کھول دے اور

○ وَاَعْطِنِیْ کُلَّ شَیْءٍ وَّبَارِكْ لِیْ فِیْ خَیْرِ کُلِّ شَیْءٍ ○

مجھے ہر چیز عطا فرما دے اور میرے لئے ہر چیز کی بھلائی میں برکت دے

وَسَخِّرْ لِيْ رُوْحَانِيَّةَ كُلِّ شَيْءٍ يَا مَنْ هُوَ عَلٰى كُلِّ

اور ہر چیز کی روحانیت پر مجھے قابو دے۔ اے وہ ذات جو ہر چیز پر قادر ہے

شَيْءٍ قَدِيْرٌ ○ يَا اَوَّلُ لِكُلِّ شَيْءٍ يَا اٰخِرُ لِكُلِّ شَيْءٍ

اے ہر چیز کے لیئے اوّل، اور ہر چیز کے لیئے آخر اے ہر

يَا بَاطِنُ كُلِّ شَيْءٍ يَا خَالِقَ كُلِّ شَيْءٍ يَا رَازِقَ كُلِّ شَيْءٍ ○

چیز کے باطن اے ہر چیز کے خالق اے ہر چیز کے رازق اے ہر چیز

يَا مُحْيِيَ كُلِّ شَيْءٍ يَا مُمِيْتَ كُلِّ شَيْءٍ يَا مُغْنِيَ كُلِّ

کو زندگی دینے والے اے ہر چیز کو موت دینے والے اے ہر چیز کو بے

شَيْءٍ يَا بَاعِثَ كُلِّ شَيْءٍ يَا رَبَّ كُلِّ شَيْءٍ ○ يَا مُغْنِيَ كُلِّ

پروا بنانے والے اے ہر چیز کے باعث اے ہر چیز کے پروردگار اے ہر چیز

شَيْءٍ يَا مُسَيِّرَ كُلِّ شَيْءٍ يَا مُسَهِّلَ كُلِّ شَيْءٍ يَا مُبْدِيَ

کو بے پروا بنانے والے، اے ہر چیز کو چلانیوالے، اے ہر چیز کو سہل بنانیوالے

كُلِّ شَيْءٍ يَا مُدَبِّرَ كُلِّ شَيْءٍ ○ يَا نُوْرَ كُلِّ شَيْءٍ يَا

اے ہر چیز کی ابتدا کرنیوالے، اے ہر چیز کی تدبیر کرنیوالے، اے ہر چیز کے نور، اے ہر

هَادِيَ كُلِّ شَيْءٍ يَا مَهْدِيَ كُلِّ شَيْءٍ ○ يَا مُحْصِيَ كُلِّ

چیز کے ہادی، اے ہر چیز کے مہدی۔ اے ہر چیز کے شمار کرنیوالے اے ہر

شَيْءٍ يَا مُعِيْدَ كُلِّ شَيْءٍ يَا مُحِيْطُ بِكُلِّ شَيْءٍ يَا خَبِيْرُ

چیز کو لوٹانے والے اے ہر چیز کا احاطہ کرنیوالے، اے ہر چیز کی خبر رکھنے

بِكُلِّ شَيْءٍ يَا بَصِيْرُ بِكُلِّ شَيْءٍ يَا قَرِيْبُ مِنْ كُلِّ شَيْءٍ يَا

والے، اے ہر چیز کو دیکھنے والے اے ہر چیز کے پاس رہنے والے، اے ہر

شَهِيْدُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ يَا رَقِيْبُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ يَا لَطِيْفُ

چیز کے گواہ، اے ہر چیز کے محافظ، اے ہر چیز کے ساتھ

بِكُلِّ شَيْءٍ يَا رَحِيمُ لِكُلِّ شَيْءٍ يَا كَرِيمُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ

لطف والے، اے ہر چیز کے لیئے رحم کرنیوالے، اے ہر چیز پر کرم کرنیوالے

يَا عَلِيمُ بِكُلِّ شَيْءٍ يَا مُهَيْمِنُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ يَا سَتَّارُ

اے ہر چیز کا علم رکھنے والے، اے ہر چیز کے نگہبان اے ہر چیز کے عیب ڈھانکنے

عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ يَا غَفَّارُ لِكُلِّ شَيْءٍ يَا قَائِمُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ

والے اے ہر چیز کے معاف کرنیوالے، اے ہر چیز پر قائم رہنے والے اے

يَا قَيُّومُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ ○ يَا قَوِيُّ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ ○

ہر چیز پر ہمیشہ قائم رہنے والے اے ہر چیز پر قوت رکھنے والے اے

يَا قَادِرُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ يَا قَاهِرُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ ○

ہر چیز پر قدرت رکھنے والے اے ہر چیز پر قہر کرنیوالے اے

يَا مَنْ هُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ ○ اَللّٰهُمَّ اِنَّكَ غَنِيٌّ

وہ ذات جو ہر چیز پر قادر ہے، اے اللہ بے شک تو ہر چیز سے بے پرواہ ہے

عَنْ كُلِّ شَيْءٍ ○ وَكُلُّ شَيْءٍ مُفْتَقِرٌ اِلَيْكَ ○ وَيَفْتَقِرُ

اور ہر چیز تجھ سے بھیک مانگنے والی ہے۔ اور ہر چیز تجھ سے بھیک

كُلُّ شَيْءٍ اِلَيْكَ اَنْ تُغْنِيَنِي عَنْ كُلِّ شَيْءٍ اِنَّكَ عَلٰى

مانگتی ہے۔ یہ کہ تو مجھ کو ہر چیز سے بے پروا بنا دے بے شک تو ہر چیز پر

كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ ○

قدرت رکھتا ہے





بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ؕ

اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا ہے

هُوَ اللّٰهُ الَّذِىْ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَلِيْمُ الرَّحِيْمُ الْفَعَّالُ

وہی ہے اللہ جس کے سوا کوئی معبود نہیں وہ حلم والا رحم والا کارفرمائی والا

○ اَللَّطِيْفُ الْوَلِىُّ الْحَمِيْدُ الصَّبُوْرُ الرَّشِيْدُ الرَّحْمٰنُ

لطف والا مددگار، تعریف کرنیوالا، بردبار، راستہ بتانے والا بہت مہربان ہے

○ رَبِّ اَذِقْنِىْ بَرْدَ حِلْمِكَ عَلَىَّ حَتّٰى اَبْتَهِجَ بِهٖ فِىْ

اے رب! تو مجھ کو مجھ پر تیرے حلم کی ٹھنڈک عطا فرما حتیٰ کے اس کی بدولت

عَوَالِمِىْ فَلَا اَشْهَدُ فِى الْكَوْنِ اِلَّا مَا يَقْتَضِىْ سُكُوْتِىْ وَ

میرے عوالم میں شادمانی ہو اور میں دنیا میں اسی کی شہادت دوں جس پر میرے سکوت

رِضَائِىْ فَاِنَّكَ الْحَقُّ وَ اَمْرُكَ وَ اَنْتَ الْحَلِيْمُ الرَّحِيْمُ

اور میری رضامندی کا تقاضا ہو پس بے شک تو اور تیرا حکم حق ہے اور تو ہی حلم والا

○ رَبِّ اَشْهِدْنِىْ مُطْلَقَ فَاعِلِيَّتِكَ فِىْ كُلِّ مَفْعُوْلٍ

رحم والا ہے اے رب! ہر ہونیوالے کام میں تیری مطلق کارفرمائی کا مجھے گواہ بنا دے

حَتّٰى لَا اَرٰى فَاعِلًا غَيْرَكَ ○ لِاَكُوْنَ مُطْمَئِنًّا تَحْتَ

حتیٰ کہ میں تیرے سوا کسی کو کام کرتا نہ دیکھوں تا کہ تیرے قدروں کی کارفرمائی کے

جَرَيَانِ اَقْدَارِكَ ○ مُنْقَادًا لِكُلِّ حُكْمٍ وُجُوْدِ

تحت مطمئن ہو جاؤں، میری عینی غیبی اور برزخی زندگی میں ہر حکم کا فرمانبردار

عَيْنِىْ وَغَيْبِىْ وَبَرْزَخِىْ ○ يَا نَافِخًا رُوْحَ اَمْرِهٖ

ہو جاؤں اے وہ ذات جو ہر آنچ میں اپنے حکم کی روح پھونکنے والی ہے

فِيْ كُلِّ عَيْنٍ اِجْعَلْنِيْ مُنْفَعِلًا فِيْ كُلِّ حَالٍ ○ لِمَا

مجھے ہر حال میں تابعدار بنادے جسکی بدولت تکوینی

يُحَوِّلُنِيْ عَنْ ظُلُمَاتِ تَكْوِيْنَاتِيْ وَامْحَقْ فِعْلِيْ وَفِعْلَ

ظلمتوں کا مجھ سے ازالہ ہوجائے اور تیری کارفرمائی کی احدیت

الْفَاعِلِيْنَ ○ فِيْ اَحَدِيَّةِ فِعْلِكَ وَتَوَلَّنِيْ بِجَمِيْلِ

میں میرے فعل کو اور کارندوں کے فعل کو مٹادے

حَمِيْدِ اِخْتِيَارِكَ لِيْ فِيْ جَمِيْعِ تَوَجُّهَاتِيْ ○ وَافْنِ مِنِّيْ

اور میری جملہ توجہات میں میرے لیے تیرے جمیل وحمید اختیار

اِرَادَتِيْ وَصَيِّرْنِيْ وَسَدِّدْنِيْ وَارْحَمْنِيْ وَاصْحَبْنِيْ يَا

کے ذریعہ میری مدد فرما اور مجھ سے میرا ارادہ پورا کردے اور میری حالت بدلدے اور مجھ سدھا

لَطِيْفَ الْعِنَايَةِ بِمَعِيَّةٍ خَاصَّةٍ مِنْكَ وَحَقِّقْنِيْ بِقُرْبِكَ

دے اور مجھ پر رحم فرما اور میرا دوست بن جا اے عنایت کا لطف فرمانیوالے

الَّذِيْ لَا وَحْشَةَ مَعَهُ يَا رَحْمٰنُ ○ يَا سَلَامُ

تیری خاص معیت کے ذریعہ ہو اور مجھ تو اپنے قرب کی حقیقتوں سے آشنا فرمادے جس کے ساتھ کوئی وحشت

○ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ ○

نہ ہو اے بے حد مہربان اے سلامتی والے اور ساری تعریف اللہ کیلئے ہے جو سارے جہانوں کا رب ہے





# هٰذِهِ الصَّلٰوةُ الْمُسَمّٰى بِالْكِبْرِيْتِ الْاَحْمَرِ وَفِيْهِ الْمُعْجِزَاتُ

اس درود کا نام "کبریت احمر" ہے اور اس میں معجزات ہیں جو

# لِسَيِّدِنَا عَبْدِ الْقَادِرِ الْكِيْلَانِيِّ فِيْهِ بَرَكَةٌ وَّتَوَسُّلٌ وَّسَيْرٌ وَّتَوْحِيْدٌ وَّفَيْضٌ

سیدنا عبد القادر گیلانی کا مصنفہ ہے جس میں برکت توسل سیر توحید اور فیض ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ؕ

اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا ہے

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ اَفْضَلَ صَلَوَاتِكَ اَبَدًا ○ وَاَنْمٰى

اے اللہ! تیرے افضل درود کو ابدی بنادے اور تیری اعلیٰ ترین

بَرَكَاتِكَ سَرْمَدًا ○ وَاَزْكٰى تَحِيَّاتِكَ فَضْلًا وَّعَدَدًا

برکتوں کو سرمدی بنادے اور تیری پاکیزہ ترین تحیات کو فضل و شمار سے

○ عَلٰى اَشْرَفِ الْحَقَائِقِ الْاِنْسَانِيَّةِ وَمَعْدَنِ

سے بھر دے ان پر جو انسانی حقیقتوں میں اشرف اور ایمانی

الدَّقَائِقِ الْاِيْمَانِيَّةِ ○ وَطُوْرِ التَّجَلِّيَاتِ الْاِحْسَانِيَّةِ

باریکیوں کے معدن اور انسانی تجلیات کے طور اور

وَمَهْبَطِ الْاَسْرَارِ الرَّحْمَانِيَّةِ ○ وَوَاسِطَةِ عِقْدِ

رحمانی اسرار کے مرکز نبیوں کے سلسلہ کا واسطہ اور

النَّبِيِّيْنَ ○ وَمُقَدَّمِ جَيْشِ الْمُرْسَلِيْنَ ○ وَ

رسولوں کے لشکر کے سپہ سالار اور ساری

اَفْضَلِ الْخَلَائِقِ اَجْمَعِيْنَ ○ حَامِلِ لِوَاءِ الْعِزِّ

مخلوقات میں افضل، عالیشان پرچم تھامنے والے

الْاَعْلٰى ○ وَمَالِكِ اَزِمَّةِ الشَّرَفِ الْاَسْنٰى

اور روشن شرف کی مہاروں کے مالک

○ شَاهِدِ اَسْرَارِ الْاَزَلِ وَ مَشَاهِدِ اَنْوَارِ السَّوَابِقِ

ازلی اسرار کے گواہ اور وہ جنکے اگلے اوّلین انوار کی گواہی

الْاُوَلِ ○ وَتَرْجُمَانِ لِسَانِ الْقِدَمِ ○ وَمَنْبَعِ

دی گئی اور قدامت کی زبان کے ترجمان اور علم اور حلم

الْعِلْمِ وَالْحِلْمِ وَالْحِکَمِ ○ مَظْهَرِ سِرِّ الْوُجُوْدِ

اور حکمتوں کے منبع جزئی وکلّی وجود کے راز

الْجُزْئِیِّ وَ الْکُلِّیِّ وَ اِنْسَانِ عَیْنِ الْوُجُوْدِ الْعُلْوِیِّ

کے مظہر اور علوی و سفلی وجود کی آنکھ والے انسان

وَ السُّفْلِیِّ ○ رُوْحِ جَسَدِ الْکَوْنَیْنِ (ثَلَاثًا) ○ وَ عَیْنِ

کونین کے جسم کی جان (تین بار) اور دارین کی زندگی

حَیٰوةِ الدَّارَیْنِ ○ اَلْمُتَخَلِّقِ بِاَعْلٰی رُتَبِ الْعُبُوْدِیَّةِ

کی آنکھ، عبودیت کے اعلیٰ رتبوں کے ساتھ پیدا فرمائے ہوئے

اَلْمُتَحَقِّقِ بِاَسْرَارِ الْمَقَامَاتِ الْاِصْطِفَائِیَّةِ ○ سَیِّدِ

منتخبہ مقامات کے بھیدوں کی حقیقتوں سے واقف، شریفوں کے

الْاَشْرَافِ وَ جَامِعِ الْاَوْصَافِ ○ اَلْخَلِیْلِ الْاَعْظَمِ ○

سردار اور بہترین اوصاف کے جامل، خلیل اعظم اور حبیب اکرم،

وَالْحَبِیْبِ الْاَکْرَمِ ○ اَلْمَخْصُوْصِ بِاَعْلَی الْمَرَاتِبِ

ایسے اعلیٰ مرتبوں اور مقامات سے ممتاز کئے ہوئے جنہیں رعب

وَ الْمَقَامَاتِ الْمُؤَیَّدِ بِاَوْضَحِ الْبَرَاهِیْنِ وَالدَّلَالَاتِ

اور معجزوں کے ساتھ واضح حجتوں اور کامیاب دلیلوں

اَلْمَنْصُوْرِ بِالرُّعْبِ وَ الْمُعْجِزَاتِ ○ اَلْجَوْهَرِ الشَّرِیْفِ

کی تائید حاصل ہے، ۔ ابدی شریف جوہر اور

الْاَبَدِيِّ ○ وَ النُّوْرِ الْقَدِيْمِ السَّرْمَدِيِّ ○ سَيِّدِنَا وَ

اور سرمدی قدیم نور، ہمارے سردار اور ہمارے

نَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ الْمَحْمُوْدِ فِي الْاِيْجَادِ وَ الْوُجُوْدِ الْفَاتِحِ لِكُلِّ

نبی محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) جو ہر شاہد اور مشہود کیلئے فاتح

شَاهِدٍ وَ مَشْهُوْدٍ ○ حَضْرَةِ الْمُشَاهَدَةِ وَ الشُّهُوْدِ

وجود اور ایجاد میں محمود ہیں۔ ہر چیز کے نور کا مشاہدہ اور شہود

نُوْرِ كُلِّ شَيْءٍ وَ هُدَاهُ ○ سِرِّ كُلِّ سِرٍّ وَ سَنَاهُ ○

کی بارگاہ اور اسکی ہدایت ہیں، ہر بھید کا راز اور اسکی ضیاء ہیں

اَلَّذِيْ شَقَقْتَ مِنْهُ الْاَسْرَارَ ○ وَ انْفَلَقَتْ مِنْهُ الْاَنْوَارُ

جس کی بدولت تو نے اسرار کھول دیئے اور جس سے انوار ظاہر ہوئے

السِّرِّ الْبَاطِنِ وَ النُّوْرِ الظَّاهِرِ ○ اَلْعَاقِبِ الْحَاشِرِ

باطن کا راز اور ظاہر کا نور ہیں، سب کے پیچھے آنیوالے جمع کرنیوالے

النَّاهِيِ الْاٰمِرِ النَّاصِحِ النَّاصِرِ الصَّابِرِ الشَّاكِرِ الْقَانِتِ الذَّاكِرِ

منع کرنیوالے، حکم کرنیوالے، نصیحت کرنیوالے، صبر کرنیوالے شکر کرنیوالے، فرمانبردار

الْمَاحِيْ الْمَاجِدِ الْعَزِيْزِ الْحَامِدِ الْمُؤْمِنِ الْعَابِدِ الْمُتَوَكِّلِ

ذکر کرنیوالے کفر مٹانے والے، بزرگ عزت والے، تعریف کرنیوالے امان دینے والے عبادت

الزَّاهِدِ الْقَائِمِ التَّابِعِ الشَّهِيْدِ الْوَلِيِّ الْحَمِيْدِ الْبُرْهَانِ

کرنیوالے اللہ پر بھروسہ کرنیوالے زہد والے، استقامت والے اللہ کے مطیع گواہ مددگار

الْحُجَّةِ الْمُطَاعِ الْمُخْتَارِ الْخَاضِعِ الْخَاشِعِ الْبَرِّ الْمُسْتَنْصِرِ

قابل تعریف دلیل حجت، پیشوا، اختیار والے عجز پسند ڈرنے والے نیک نصرت چاہنے والے،

الْحَقِّ الْمُبِيْنِ ○ اَلسَّيِّدِ الْكَامِلِ الْفَاتِحِ الْخَاتِمِ الْاَوَّلِ

سچے روشن، کامل سردار کھولنے والے، ختم کرنیوالے، اول

الْاٰخِرِ الْبَاطِنِ الظَّاهِرِ ○ طٰهٰ وَيٰسٓ ○ اَلْمُزَّمِّلِ الْمُدَّثِّرِ

آخر، پوشیدہ ظاہر، طٰہٰ اور یٰسین، جھرمٹ مارنیوالے، چادر اوڑھنے والے

سَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ ○ وَاِمَامِ الْمُتَّقِيْنَ ○ وَخَاتَمِ النَّبِيِّيْنَ

رسولوں کے سردار، متقیوں کے امام اور نبیوں میں سب سے آخر

○ وَحَبِيْبِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ ○ اَلنَّبِيِّ الْمُصْطَفٰى وَالرَّسُوْلِ

سارے جہانوں کے رب کے حبیب، چنے ہوئے نبی اور برگزیدہ رسول

الْمُجْتَبٰى الْحَكَمِ الْعَدْلِ الْحَكِيْمِ الْعَلِيْمِ الرَّؤُفِ الرَّحِيْمِ

انصاف والے، عدل والے، حکمت والے، علم والے، بے حد مہربان، رحم والے

○ نُوْرِكَ الْقَدِيْمِ ○ وَصِرَاطِكَ الْمُسْتَقِيْمِ ○ صَلَّى

تیرے قدیم نور، تیرے صراطِ مستقیم ہیں، اللہ آپ پر درود وسلام بھیجے

اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ وَصَفِيِّكَ

محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) تیرے بندے اور تیرے رسول اور تیرے صفی اور

وَخَلِيْلِكَ وَدَلِيْلِكَ وَنَجِيِّكَ وَنُخْبَتِكَ وَذَخِيْرَتِكَ

تیرے خلیل اور تیری دلیل، اور تیرے نجی اور تیرا انتخاب اور تیرا سرمایہ

وَخِيَرَتِكَ ○ وَاِمَامِ الْخَيْرِ ○ وَقَائِدِ الْخَيْرِ وَرَسُوْلِ الرَّحْمَةِ ○

اور تیری بہتری ہیں، اور بھلائی کے امام ہیں اور بھلائی کے قائد اور رسول

اَلنَّبِيِّ الْاُمِّيِّ الْعَرَبِيِّ الْقُرَيْشِيِّ الْهَاشِمِيِّ الْاَبْطَحِيِّ الْمَكِّيِّ

رحمت نبی امی، عربی قریشی، ہاشمی، بطحا والے، مکی، مدنی

الْمَدَنِيِّ التِّهَامِيِّ الشَّاهِدِ الْمَشْهُوْدِ الْوَلِيِّ الْمُقَرَّبِ السَّعِيْدِ

تہامہ والے، گواہ، وہ جن کی گواہی دی گئی، ولی، مقرب، سعید، مسعود

الْمَسْعُوْدِ الْحَبِيْبِ الشَّفِيْعِ الْحَسِيْبِ الرَّفِيْعِ الْمَلِيْحِ الْبَدِيْعِ

حبیب، شفیع، شمار کرنیوالے، رفعت والے، ملاحت والے، ندرت والے

الْوَاعِظِ الْبَشِيْرِ النَّذِيْرِ الْعَطُوْفِ الْحَلِيْمِ الْجَوَادِ الْكَرِيْمِ

وعظ فرمانے والے، خوشخبری دینے والے، ڈرانے والے، مہربان، حلم والے، سخی کرم والے

الطَّيِّبِ الْمُبَارَكِ الْمَكِيْنِ الصَّادِقِ الْمَصْدُوْقِ الْاَمِيْنِ

پاک، برکت والے، مکان والے، صادق، وہ جن کی تصدیق کی گئی، امانت والے

الدَّاعِيْ اِلَيْكَ بِاِذْنِكَ السِّرَاجِ الْمُنِيْرِ الَّذِيْ اَدْرَكَ

تیرے حکم سے تیری جانب دعوت دینے والے، روشن چراغ جو حقیقتوں سے ان

الْحَقَائِقَ بِحُجَّتِهَا وَفَازَ الْخَلَائِقَ بِرُمَّتِهَا وَجَعَلْتَهٗ حَبِيْبًا وَّ

کی حجتوں کے ساتھ آشنا ہیں اور مخلوقات میں بالکلیہ کامیاب ہیں اور

نَاجَيْتَهٗ قَرِيْبًا وَّاَدْنَيْتَهٗ رَقِيْبًا وَّخَتَمْتَ بِهِ الرِّسَالَةَ وَ

جنہیں تو نے حبیب بنایا اور جن سے تو نے قریب کر کے سرگوشی کی اور جنہیں

الدَّلَالَةَ وَالْبِشَارَةَ وَالنِّذَارَةَ وَالنُّبُوَّةَ وَنَصَرْتَهٗ بِالرُّعْبِ

تو نے نگہبان بنا کر نزدیک بلایا اور جن پر تو نے رسالت اور دلالت اور بشارت اور

وَظَلَّلْتَهٗ بِالسُّحُبِ وَرَدَدْتَ لَهُ الشَّمْسَ وَشَقَقْتَ لَهُ

خوف دلانے کو اور نبوت اور نصرت کو رعب کیساتھ پورا فرمادیا اور جن پر تو نے بادل کا سایہ

الْقَمَرَ ○ وَاَنْطَقْتَ لَهُ الضَّبَّ وَالظَّبْيَ وَالذِّئْبَ وَ

افگن کر دیا اور جن کے لئے تو نے سورج پلٹا دیا اور جن کے لئے تو نے چاند کے ٹکڑے کر دیئے اور

الْجِذْعَ وَالذِّرَاعَ وَالْجَمَلَ وَالْجَبَلَ وَالْمَدَرَ وَالشَّجَرَ

جن کیلئے تو نے اونٹ اور ہرن اور بھیڑیا اور درخت اور بچھڑے اور اونٹ اور پہاڑ اور سنگریزے

وَاَنْبَعْتَ مِنْ اَصَابِعِهِ الْمَاءَ الزُّلَالَ ○ وَاَنْزَلْتَ

اور جھاڑ کو زبان دی اور جنکی انگلیوں سے تو نے شفاف اور شیریں پانی کا چشمہ جاری فرمایا اور

مِنَ الْمُزْنِ بِدَعْوَتِهٖ فِيْ عَامِ الْجَدْبِ وَالْمَحْلِ وَابِلَ الْغَيْثِ

جنکی دعا پر تو نے امساکِ باراں اور قحط کے سال میں بادل سے موسلا دھار بارش اور

وَالْمَطَرِ فَاعْشَوْشَبَ مِنْهُ الْقَفْرُ وَالصَّخْرُ وَالْوَعْرُ

برسات نازل فرمائی تو اس کے سبب بنجر اور کہسار اور غیر ہموار اور

وَالسَّهْلُ وَالرَّمْلُ وَالْحَجَرُ ۝ وَاَسْرَيْتَ بِهٖ لَيْلًا

مسطح اور ریتیلے اور پہاڑی علاقے ہرے بھرے ہو گئے اور جنہیں تو نے

مِنَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ اِلَى الْمَسْجِدِ الْاَقْصٰى اِلَى السَّمٰوٰتِ

راتوں رات مسجد حرام سے مسجد اقصیٰ تک پھر بلند آسمانوں تک سیر کرائی

الْعُلٰى ۝ اِلٰى سِدْرَةِ الْمُنْتَهٰى ۝ اِلٰى قَابَ قَوْسَيْنِ

پھر سدرۃ المنتہیٰ تک پھر قاب قوسین یا اس سے بھی آگے اور جنہیں

اَوْ اَدْنٰى ۝ وَاَرَيْتَهُ الْاٰيَةَ الْكُبْرٰى ۝ وَاَنَلْتَهُ الْغَايَةَ

تو نے بڑی نشانی دکھلائی اور جنہیں تو نے بے پناہ مقصد میں بافراد فرمایا

الْقُصْوٰى وَاَكْرَمْتَهُ بِالْمُخَاطَبَةِ وَالْمُرَاقَبَةِ وَالْمُشَافَهَةِ

اور جنہیں تو نے آنکھوں کے روبرو خطاب اور مراقبہ اور حضوری اور

وَالْمُشَاهَدَةِ وَالْمُعَايَنَةِ بِالْبَصَرِ ۝ وَخَصَّصْتَهُ

مشاہدہ اور معائنہ سے نوازا، اور جنہیں تو نے روشن وسیلے

بِالْوَسِيْلَةِ الْعَذْرَاءِ ۝ وَالشَّفَاعَةِ الْكُبْرٰى ۝

سے اور محشر میں بروز قیامت شفاعت کبریٰ سے ممتاز فرمایا اور جن کیلئے

يَوْمَ الْفَزَعِ الْاَكْبَرِ فِى الْمَحْشَرِ ۝ وَجَمَعْتَ

تو نے کلاموں کی جامعیتوں اور حکمتوں کے جواہر کو

لَهٗ جَوَامِعَ الْكَلِمِ وَجَوَاهِرَ الْحِكَمِ ۝ وَجَعَلْتَ

یکجا فرمادیا اور تو نے جنکی اُمت کو سب اُمتوں

اُمَّتَهٗ خَيْرَ الْاُمَمِ ۝ وَغَفَرْتَ لَهٗ مَا تَقَدَّمَ مِنْ

سے بہتر بنایا اور جن کے اگلوں اور پچھلوں کے

ذَنْبِهٖ وَمَا تَاَخَّرَ ○ اَلَّذِیْ بَلَّغَ الرِّسَالَةَ وَاَدَّی

گناہوں کو تونے معاف فرمادیا، جنھوں نے رسالت پہنچائی اور امانت

الْاَمَانَةَ ○ وَنَصَحَ الْاُمَّةَ ○ وَكَشَفَ الْغُمَّةَ وَ

کا حق ادا کردیا اور امت کو نصیحت کی اور بادل کو پھاڑ دیا

وَجَلَى الظُّلْمَةَ وَجَاهَدَ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ ○ وَعَبَدَ

اور تاریکی کو روشن کردیا اور اللہ کی راہ میں مجاہدہ کیا اور اپنے

رَبَّهٗ حَتّٰی اَتَاهُ الْیَقِیْنُ ○ اَللّٰهُمَّ ابْعَثْهُ مَقَامًا

رب کی عبادت کی، یہاں تک کہ اس کا یقین ہو گیا۔ اے اللہ! آپ کو مقام

مَحْمُوْدًا یَغْبِطُهٗ فِیْهِ الْاَوَّلُوْنَ وَالْاٰخِرُوْنَ

محمود عطا فرما جس کے لیے اگلوں اور پچھلوں نے آرزو کی تھی

○ اَللّٰهُمَّ عَظِّمْهُ فِی الدُّنْیَا بِاِعْلَاءِ ذِكْرِهٖ وَ

اے اللہ دنیا میں آپکے ذکر کی بلندی اور آپ کے دین

وَاِظْهَارِ دِیْنِهٖ وَاِبْقَاءِ شَرِیْعَتِهٖ وَفِی الْاٰخِرَةِ

کے اظہار اور آپ کی شریعت کی بقا کے ذریعہ اور آخرت میں آپ

بِشَفَاعَتِهٖ فِیْ اُمَّتِهٖ وَاَجْزِلْ اَجْرَهٗ وَمَثُوْبَتَهٗ

کی امت کے لیے شفاعت کے ذریعہ آپ کو عظمت عطا فرما

وَاَیِّدْ فَضْلَهٗ عَلَى الْاَوَّلِیْنَ وَالْاٰخِرِیْنَ ○ وَ

اور آپ کے اجر اور ثواب کو خوب بڑھا دے اور

وَتَقَدُّمَهٗ عَلٰی كَافَّةِ الْمُقَرَّبِیْنَ الشُّهُوْدِ ○ اَللّٰهُمَّ

آپ کے فضل کو اگلوں اور پچھلوں پر عام فرمادے اور شہود کے جملہ مقربین پر آپ کو تقدمت عطا فرما

تَقَبَّلْ شَفَاعَتَهُ الْكُبْرٰی وَارْفَعْ دَرَجَتَهُ الْعُلْیَا ○

اے اللہ! شفاعت کبریٰ کو قبول فرما اور آپ کے اعلیٰ درجہ کو بلند فرما

وَاَعْطِهٖ سُؤْلَهٗ فِى الْاٰخِرَةِ وَالْاُوْلٰى ○ كَمَآ اَعْطَيْتَ

اور آپ پہلے اور بعد جو بھی مانگیں وہ آپ کو عطا فرما جس طرح تو نے

اِبْرَاهِيْمَ وَمُوْسٰى ○ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْهُ مِنْ اَكْرَمِ عِبَادِكَ

ابراہیم و موسیٰ (علیہما السلام) کو عطا فرمایا تھا۔ اے اللہ آپ کو تیرے بندوں میں بلحاظ شرف

عَلَيْكَ شَرَفًا ○ وَمِنْ اَرْفَعِهِمْ عِنْدَكَ دَرَجَةً

بزرگ ترین اور بلحاظ درجہ تیرے پاس ان میں بلند ترین

○ وَاَعْظَمِهِمْ خَطَرًا ○ وَاَمْكَنِهِمْ شَفَاعَةً ○

اور بلحاظ مرتبہ ان میں عظیم ترین اور شفاعت میں ان میں ممکن ترین بنا دے

اَللّٰهُمَّ عَظِّمْ بُرْهَانَهٗ وَاَبْلِجْ حُجَّتَهٗ وَاَبْلِغْهُ

اے اللہ آپ کی دلیل کو عظمت دے اور آپ کی حجت کو روشن فرما

مَاْمُوْلَهٗ فِىْٓ اَهْلِ بَيْتِهٖ وَذُرِّيَّتِهٖ ○ اَللّٰهُمَّ اَتْبِعْهُ مِنْ

اور آپ کے اہل بیت اور آپ کی اولاد میں آپ کی توقعات کو پوری فرما۔ اے اللہ

ذُرِّيَّتِهٖ وَاُمَّتِهٖ مَا تَقَرُّ بِهٖ عَيْنُهٗ وَاجْزِهٖ عَنَّا خَيْرَ

آپ کی اولاد اور آپ کی امت کو آپ کا فرمانبردار بنا جس سے آپ کی آنکھیں ٹھنڈی ہوں

مَا جَزَيْتَ بِهٖ نَبِيًّا عَنْ اُمَّتِهٖ وَاجْزِ الْاَنْبِيَآءَ كُلَّهُمْ

اور تو نے ایک نبی کو اس کی امت کی طرف سے جو جزا دی ہے اس سے بہتر جزا آپ کو ہماری

خَيْرًا ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

طرف سے عطا فرما اور سب نبیوں کو جزائے خیر دے۔ اے اللہ ہمارے سردار محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر

عَدَدَ مَا شَاهَدَتْهُ الْاَبْصَارُ وَسَمِعَتْهُ الْاٰذَانُ

ان کی تعداد کے برابر درود و سلام بھیج جنہوں آپ کا آنکھوں سے مشاہدہ کیا اور کانوں سے سنا

○ وَصَلِّ وَسَلِّمْ عَلَيْهِ عَدَدَ مَنْ صَلّٰى عَلَيْهِ ○

اور آپ پر ان کی تعداد کے برابر درود و سلام بھیج جنہوں نے آپ پر درود پڑھا

وَصَلِّ وَسَلِّمْ عَلَيْهِ بِعَدَدِ مَنْ لَمْ يُصَلِّ عَلَيْهِ

اور آپ پر ان کی تعداد کے برابر درود و سلام بھیج جنہوں نے آپ پر درود

وَصَلِّ وَسَلِّمْ عَلَيْهِ كَمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰى اَنْ يُّصَلّٰى ○

نہیں پڑھا۔ اور آپ پر ایسا ہی درود و سلام بھیج جیسا کہ آپ پر درود بھیجنا تجھے محبوب و پسندیدہ ہے

عَلَيْهِ ○ وَصَلِّ وَسَلِّمْ عَلَيْهِ كَمَا اَمَرْتَنَا اَنْ نُّصَلِّيَ

اور آپ پر ایسا ہی درود و سلام بھیج جیسا کہ آپ پر درود بھیجنے کا ہم کو تو نے حکم دیا

عَلَيْهِ ○ وَصَلِّ وَسَلِّمْ عَلَيْهِ كَمَا يَنْبَغِيْ اَنْ يُّصَلّٰى

ہے ۔ اور آپ پر ایسا ہی درود و سلام بھیج جیسا کہ آپ پر درود بھیجنا چاہیے۔

عَلَيْهِ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلَيْهِ وَعَلٰى اٰلِهٖ عَدَدَ

اے اللہ آپ پر اور آپ کی آل پر اللہ کی نعمتوں اور فضیلتوں کی

نَعْمَاءِ اللّٰهِ وَاِفْضَالِهٖ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلَيْهِ

تعداد کے برابر درود و سلام بھیج ۔ اے اللہ آپ پر اور آپ کی آل پر اور

وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَاَوْلَادِهٖ وَاَزْوَاجِهٖ وَذُرِّيَّاتِهٖ

آپکے اصحاب پر اور آپ کی اولاد اور آپ کی ازواج اور آپ کی ذریات

وَاَهْلِ بَيْتِهٖ وَعِتْرَتِهٖ وَعَشِيْرَتِهٖ وَاَصْهَارِهٖ وَ

اور آپ کے اہل بیت اور آپ کی عترت اور آپ کے قرابت دار اور آپ کے سسرال اور آپکے احباب

اَحْبَابِهٖ وَاَتْبَاعِهٖ وَاَشْيَاعِهٖ وَاَنْصَارِهٖ خَزَنَةِ اَسْرَارِهٖ

اور آپ کی اتباع کرنیوالوں اور آپ کی جماعتوں اور آپکے انصار پر درود و سلام

وَمَعَادِنِ اَنْوَارِهٖ وَكُنُوْزِ الْحَقَائِقِ وَهُدَاةِ الْخَلَائِقِ

بھیج جو آپ کے اسرار کا خزینہ ۔ اور آپکے انوار کے معدن اور حقائق کے خزانے اور مخلوق کے

نُجُوْمِ الْهُدٰى لِمَنِ اقْتَدٰى ○ وَسَلِّمْ تَسْلِيْمًا كَثِيْرًا

مقتدا اور جو اقتدا کریں، ان کے لئے ہدایت کے ستارے ہیں اور کثرت سے دائمی

دَآئِمًا اَبَدًا وَّارْضَ عَنْ كُلِّ الصَّحَابَةِ رِضًى ۝ سَرْمَدًا

وابدی طور پر خوب سلام بھیج اور تمام صحابہ سے راضی وخوش رہ، سرمدی طور

عَدَدَ خَلْقِكَ وَزِنَةَ عَرْشِكَ وَرِضَاءَ نَفْسِكَ ۝

پر تیری مخلوق اور تیرے عرش کے وزن اور تیری ذات کی رضامندی اور تیرے

وَمِدَادَ كَلِمَاتِكَ كُلَّمَا ذَكَرَكَ ذَاكِرٌ وَّ

کلمات کی روشنائی تیری یاد میں سب ذکر کرنیوالوں اور تیری یاد کو

سَهَىٰ عَنْ ذِكْرِكَ غَافِلٌ ۝ صَلٰوةً تَكُوْنُ

فراموش کرنیوالے غافلوں کی تعداد کے برابر ایسا درود بھیج

لَكَ رِضَاءً ۝ وَلِحَقِّهٖ اَدَاءً وَّلَنَا صَلَاحًا ۝ وَاٰتِهِ

تیری خوشنودی کا موجب ہو اور آپ کے حق کی ادائی ہو اور ہمارے لیے

الْوَسِيْلَةَ وَالْفَضِيْلَةَ وَالدَّرَجَةَ الْعَالِيَةَ الرَّفِيْعَةَ

صلاح ہو اور آپ کے لیئے وسیلہ اور فضیلت اور اعلی رفیع درجہ عطا فرما اور

وَابْعَثْهُ الْمَقَامَ الْمَحْمُوْدَ وَاَعْطِهِ اللِّوَآءَ الْمَعْقُوْدَ

آپ کو مقام محمود سرفراز فرما اور مضبوط پرچم اور

وَالْحَوْضَ الْمَوْرُوْدَ ۝ وَصَلِّ يَارَبِّ عَلٰى جَمِيْعِ

حوض جس پر سب وارد ہوں آپ کو عطا فرما اور اے رب نبیوں

اِخْوَانِهٖ مِنَ النَّبِيِّيْنَ وَالْمُرْسَلِيْنَ ۝ وَعَلٰى جَمِيْعِ

اور رسولوں میں سے آپ کے بھائیوں پر اور تمام

الْاَوْلِيَاءِ وَالصَّالِحِيْنَ ۝ وَعَلٰى سَيِّدِنَا الشَّيْخِ

اولیاء صالحین پر (اور ہمارے سردار شیخ

مُحْيِي الدِّيْنِ اَبِيْ مُحَمَّدٍ عَبْدِ الْقَادِرِ الْكِيْلَانِيِّ الْاَمِيْنِ

محی الدین ابی محمد عبد القادر کیلانی پر جو امین مکین ہیں) درود بھیج

الْمَكِيْنِ) صَلَوَاتُ اللّٰهِ عَلَيْهِمْ اَجْمَعِيْنَ ○ اَللّٰهُمَّ

اے اللہ! ان سب پر اللہ کا درود ہو

صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ السَّابِقِ لِلْخَلْقِ نُوْرُهٗ

ہمارے سردار محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) جن کا نور سب سے پہلے پیدا کیا گیا

اَلرَّحْمَةِ لِلْعَالَمِيْنَ ظُهُوْرُهٗ عَدَدَ مَنْ مَّضٰى مِنْ ○

جن کا ظہور سارے جہانوں کے لیئے رحمت ہے۔ اور آپ پر ان کی تعداد کے برابر

خَلْقِكَ وَمَنْ بَقِيَ وَمَنْ سَعِدَ مِنْهُمْ وَمَنْ شَقِيَ صَلٰوةً

درود وسلام بھیج جو مخلوق میں سے گزرے اور جو باقی رہ گئے اور جو ان میں سے

تَسْتَغْرِقُ الْعَدَّ وَتُحِيْطُ بِالْحَدِّ صَلَاةً لَاغَايَةَ لَهَا وَلَا

نیک بخت ہوئے اور جو بدبخت ہوئے ایسا درود جو پوری تعداد میں ہو جائے اور جو حد تک

اِنْتِهَآءَ لَهَا وَلَا اَمَدَ لَهَا وَلَا انْقِضَآءَ ○ صَلَاتَكَ

پہنچ جائے ایسا درود جسکا نہ کوئی کنارہ ہو اور جسکی کوئی انتہا اور نہ جسکی آخری حد ہو اور نہ جسکی کوئی تکمیل ہو

الَّتِيْ صَلَّيْتَ عَلَيْهِ صَلَاةً مَعْرُوْضَةً عَلَيْهِ وَمَقْبُوْلَةً

تیرا وہ درود جو آپ پر تو بھیجا ہے وہ درود جو آپ کی خدمت میں پیش کیا گیا اور

لَدَيْهِ صَلَاةً دَائِمَةً بِدَوَامِكَ وَبَاقِيَةً بِبَقَائِكَ لَا

آپ کی جانب سے قبول فرمایا گیا وہ درود جو تیرے دوام کے ساتھ دائمی رہے اور تیری بقا کے

مُنْتَهٰى لَهَا دُوْنَ عِلْمِكَ ○ صَلَاةً تُرْضِيْكَ وَتُرْضِيْهِ وَ

ساتھ باقی رہے جس کی انتہا تیرے سوا کسی کے علم میں نہیں وہ درود جس سے تو راضی ہو

تَرْضٰى بِهَا عَنَّا ○ صَلَاةً تَمْلَاُ الْاَرْضَ وَالسَّمَآءَ ○ صَلَاةً

اور آپ بھی راضی ہوں اور جسکی بدولت تو ہم سے بھی راضی ہو جائے وہ درود جو زمین و

تُحِلُّ بِهَا الْعُقَدُ ○ وَتُفَرِّجُ بِهَا الْكُرَبُ ○ وَتُجْرِيْ

آسمان میں بھر جائے وہ درود جس سے گتھیاں سلجھ جائیں بیقراری دور ہو جائے۔ اور جس سے

بِمَا لُطْفُكَ مِنْ اَمْرِيْ وَ اُمُوْرِ الْمُسْلِمِيْنَ ○ وَبَارِكْ

میرے اور مسلمانوں کے کاموں میں تیرا لطف شامل ہو جائے، ہمیشہ

عَلَى الدَّوَامِ وَعَافِنَا وَاهْدِنَا وَاجْعَلْنَا اٰمِنِيْنَ

کیلئے برکت نازل فرما اور ہم کو عافیت دے اور ہمکو ہدایت دے اور ہمکو

○ وَيَسِّرْ اُمُوْرَنَا مَعَ الرَّاحَةِ لِقُلُوْبِنَا وَاَبْدَانِنَا وَالسَّلَامَةِ

امن والے بنادے اور ہمارے دلوں اور بدنوں کی راحت اور ہمارے دین و دنیا و آخرت

وَالْعَافِيَةِ فِيْ دِيْنِنَا وَدُنْيَانَا وَاٰخِرَتِنَا وَتَوَفَّنَا عَلَى

میں سلامتی و عافیت کے ساتھ میرے اور مسلمانوں کے کاموں کو آسان فرمادے

الْكِتَابِ وَالسُّنَّةِ وَاجْمَعْنَا مَعَهُ فِى الْجَنَّةِ مِنْ غَيْرِ

اور ہم کو کتاب و سنت پر وفات دے اور اسی کے ساتھ ہم کو جنت میں یکجا

عَذَابٍ يَسْبِقُ وَاَنْتَ رَاضٍ عَنَّا وَلَا تَمْكُرْ بِنَا وَاخْتِمْ

فرما اس طرح کہ کسی عذاب سے سابقہ نہ پڑے اور تو ہم سے راضی رہ اور ہمیں مکر کی کوئی سزا نہ

لَنَا بِخَيْرٍ مِنْكَ وَعَافِيَةٍ بِلَا مِحْنَةٍ اَجْمَعِيْنَ

دے اور تیرے ساتھ ہم سب کا خاتمہ بالخیر فرما اور مشکل کے بغیر عافیت دے،

سُبْحَانَ رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا يَصِفُوْنَ ○ وَ

تمہارا رب عزت والا رب ان کی باتوں سے پاک ہے اور رسولوں پر سلام ہے اور

سَلَامٌ عَلَى الْمُرْسَلِيْنَ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ

ساری تعریف اللہ کیلئے ہے جو سارے جہانوں کا رب ہے



# وِرد یَوم الثلاث
## روز سہ شنبہ کا ورد

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا ہے۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ تَوَاضَعَ کُلُّ شَیْءٍ لِعَظَمَتِہٖ ○ وَ

ساری تعریف اللہ کیلئے ہے جس کی عظمت کے آگے ہر چیز عاجز ہے اور

الْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ ذَلَّ کُلُّ شَیْءٍ لِعِزَّتِہٖ ○ وَالْحَمْدُ

ساری تعریف اللہ کے لئے ہے جس کی عزت کے آگے ہر چیز ذلیل ہے

لِلّٰہِ الَّذِیْ خَضَعَ کُلُّ شَیْءٍ لِمُلْکِہٖ ○ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ

اور ساری تعریف اللہ کے لئے ہے جس کی حکومت کے آگے ہر چیز سرنگوں ہے اور

اِسْتَسْلَمَ کُلُّ شَیْءٍ لِقُدْرَتِہٖ ○ اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَتَوَسَّلُ بِہٖ اِلَیْکَ

ساری تعریف اللہ کیلئے ہے جس کی قدرت کے آگے ہر چیز نے سر تسلیم خم کر دیا۔ اے اللہ بیشک ہم آپ کو

وَنَتَشَفَّعُ بِہٖ لَدَیْکَ ○ صَاحِبِ الشَّفَاعَۃِ الْکُبْرٰی ○

تیری طرف وسیلہ بناتے ہیں اور تیرے حضور آپ کے وسیلے سے شفاعت طلب کرتے ہیں

○ وَالْوَسِیْلَۃِ الْعُظْمٰی ○ وَالذَّرِیْعَۃِ الْعُذْرٰی ○

شفاعت کبریٰ اور وسیلۂ عظمیٰ اور اصل ذریعہ

وَالْمَکَانَۃِ الْعُلْیَا ○ وَالْمَنْزِلَۃِ الزُّلْفٰی ○ وَقَابَ

اور اعلیٰ مقام اور منزلِ مقصود والے ہیں اور اس شان والے

قَوْسَیْنِ اَوْ اَدْنٰی ○ اَنْ تُحَقِّقَنَا بِہٖ ذَاتًا وَصِفَاتًا

کہ اس جلوہ اور اس محبوب میں دو ہاتھ بلکہ اس سے بھی کم فاصلہ رہا یہ کہ آپ کے وسیلے سے تو ہمیں ذاتی صفاتی

وَاَسْمَآءً وَاَفْعَالًا وَاٰثَارًا حَتّٰی لَا نَرٰی وَلَا نَسْمَعُ

اور اسمائی اور افعالی اور آثاری طور پر حقیقت آشنا بنا دے حتیٰ کہ ہم تیرے سوا کسی کو بھی نہ دیکھیں، نہ سنیں

وَلَا نُحِسَّ وَلَا نَجِدَ اِلَّا اِيَّاكَ ○ اِلٰهِیْ وَسَيِّدِیْ

نہ محسوس کریں اور نہ پائیں - اے میرے معبود اور میرے سردار

بِفَضْلِكَ وَرَحْمَتِكَ اَنْ تَجْعَلَ هُوِيَّتَنَا عَيْنَ هُوِيَّتِهٖ

تیرے فضل ورحمت سے آپ کی اولیت و نہایت میں آپ ہی کی وحدت کو

فِیْ اَوَائِلِهٖ وَنِهَايَتِهٖ بِوُدِّ خُلَّتِهٖ وَصَفَائِهٖ وَ

ہماری وحدت بنادے جس کے ساتھ آپ کی خلت، صفوت اور محبت کی وابستگی

مَحَبَّتِهٖ ○ وَفَوَاتِحِ اَنْوَارِ بَصِيْرَتِهٖ ○ وَجَوَامِعِ

ہو اور آپ کی بصیرت کے انوار کی کامیابیاں ہوں اور آپ کے

اَسْرَارِ سَرِيْرَتِهٖ ○ وَرَحِيْمِ رُحَمَائِهٖ ○ وَنَعِيْمِ

تخت کے جملہ اسرار یکجا ہوں اور آپ کی رحمتوں کی مہربانی ہو اور آپ کی نعمتوں

نُعَمَائِهٖ ○ اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَسْئَلُكَ بِجَاهِ نَبِيِّنَا وَسَيِّدِنَا

کا نعمت ہو۔ اے اللہ بیشک ہم تیرے نبی اور ہمارے سردار محمد رسول اللہ صلی اللہ

مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْمَغْفِرَةَ وَالرِّضٰى

علیہ وسلم کے طفیل تجھ سے تو لاً پوری مغفرت اور رضامندی اور

وَالْقَبُوْلَ قَوْلًا تَامًّا ○ وَلَا تَكِلْنَا اِلٰى نَفْسِنَا طَرْفَةَ

قبولیت مانگتے ہیں، اور اے بہترین قبول فرمانیوالے! پلک جھپکنے تک بھی

عَيْنٍ يَا نِعْمَ الْمُجِيْبُ ○ فَقَدْ دَخَلَ الدَّخِيْلُ يَا

ہم اپنے نفس پر ہرگز بھروسہ نہیں کرتے، پس اے میرے مولیٰ دخل دینے

مَوْلَایَ ○ فَاِنَّ غُفْرَانَ ذُنُوْبِ الْخَلْقِ بِاَجْمَعِهِمْ

والے نے دخل دیا۔ پس مخلوقات کے سارے اگلے پچھلے بے عملی اور بد عملی کے گناہوں کا

اَوَّلِهِمْ وَاٰخِرِهِمْ بَرِّهِمْ وَفَاجِرِهِمْ كَقَطْرَةٍ فِیْ

معاف فرمادینا تو تیری بخشش کے وسیع سمندر میں ایک قطرہ کے برابر ہے۔

بَحْرِ جُوْدِكَ الْوَاسِعِ الَّذِىْ لَا سَاحِلَ لَهٗ وَلَا غَايَةَ

جس کا نہ کوئی کنارہ ہے اور نہ کوئی حد ہے

لَهٗ فَقَدْ قُلْتَ وَقَوْلُكَ الْحَقُّ الْمُبِيْنُ ○ وَمَا اَرْسَلْنٰكَ

پس تو نے فرمادیا اور تیرا یہ فرمان سچا روشن ہے کہ "ہم نے آپ کو

اِلَّا رَحْمَةً لِّلْعٰلَمِيْنَ ○ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَ

سارے جہانوں کے لیے رحمت ہی بنا کر بھیجا ہے (۲۱/۱۰۷) اے اللہ آپ پر، آپ کی آل

صَحْبِهٖ اَجْمَعِيْنَ ○ رَبِّ اِنِّىْ وَهَنَ الْعَظْمُ مِنِّىْ وَ

اور جملہ اصحاب پر درود بھیجے، اے میرے رب! بیشک میری ہڈی کمزور ہو گئی ہے

اشْتَعَلَ الرَّأْسُ شَيْبًا ○ وَلَمْ اَكُنْ بِدُعَآئِكَ

اور میرے سر کے بال بڑھاپے سے سفید ہو گئے اور اے میرے رب

رَبِّ شَقِيًّا ○ رَبِّ اِنِّىْ مَسَّنِىَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ

میں تجھے پکار کر کبھی نامراد نہ رہا (۱۹/۴) ۔ اے میرے رب مجھے تکلیف پہنچی اور تو

الرّٰحِمِيْنَ ○ رَبِّ اِنِّىْ لِمَآ اَنْزَلْتَ اِلَىَّ مِنْ خَيْرٍ فَقِيْرٌ

سب سے زیادہ رحم فرمانیوالا ہے (۲۱/۸۳) اے میرے رب! میرے لیے میری طرف خیر ہی نازل

يَا مُعِيْنَ الضُّعَفَآءِ ○ يَا عَظِيْمَ الرَّجَآءِ ○ يَا مُنْقِذَ

فرما بیشک میں فقیر ہوں اے کمزوروں کی امداد فرمانیوالے، اے عظیم امید، اے ڈوبتوں

الْغَرْقٰى يَا مُنْجِىَ الْهَلْكٰى ○ يَا نِعْمَ الْمَوْلٰى ○

کو بچانیوالے، اے ہلاکت سے نجات دینیوالے اے بہترین مولیٰ...

يَا اَمَانَ الْخَآئِفِيْنَ ○ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْعَظِيْمُ الْحَلِيْمُ

اے خوف زدوں کو امان دینیوالے، اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں عظمت والا

○ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ○ لَآ اِلٰهَ اِلَّا

حلم والا ہے اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں جو عرش عظیم کا رب ہے اللہ کے سوا

اللّٰہُ رَبُّ السَّمٰوٰتِ السَّبْعِ وَرَبُّ الْعَرْشِ الْکَرِیْمِ ۝

کوئی معبود نہیں جو ساتوں آسمانوں کا رب ہے اور عرش کریم کا رب ہے، اے

اَللّٰھُمَّ وَسَلِّمْ عَلَی الْجَامِعِ الْاَکْمَلِ ۝ وَالْقُطْبِ الرَّبَّانِیِّ

اللہ اُن پر سلام بھیج جو جامع اکمل ہیں اور رب کے افضل قطب ایمانی

الْاَفْضَلِ طِرَازِ حُلَّۃِ الْاِیْمَانِ ۝ وَمَعْدِنِ الْجُوْدِ وَ

خلعت کا نقش و نگار ہیں اور بخشش و احسان کے معدن

الْاِحْسَانِ صَاحِبِ الْھِمَمِ السَّمَاوِیَّۃِ ۝ وَالْعُلُوْمِ اللَّدُنِّیَّۃِ

آسمانی ہمتوں اور علوم لدنی کے حامل ہیں۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ خَلَقْتَ الْوُجُوْدَ لِاَجْلِہٖ ۝ وَ

اے اللہ ان پر درود بھیج جن کی خاطر تو نے زندگی پیدا کی اور

رَخَّصْتَ الْاَشْیَاءَ بِسَبَبِہٖ مُحَمَّدِنِ الْمَحْمُوْدِ ۝

تو نے جن کے سبب چیزوں کو سستا فرمایا۔ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) جو محمود ہیں

صَاحِبِ الْمَکَارِمِ وَالْجُوْدِ ۝ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہِ الْاَقْطَابِ ۝

بزرگیوں اور بخشش والے ہیں اور آپ کی آل واصحاب پر (بھی درود ہو)

اَلسَّابِقِیْنَ اِلٰی ذٰلِکَ الْجَنَابِ ۝ اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی

جو اقطاب ہیں اور اس بارگاہ میں سب سے اگلے ہیں، اے اللہ ہمارے سردار

سَیِّدِنَا مُحَمَّدِنِ النُّوْرِ الْبَھِیِّ ۝ وَالْبَیَانِ الْجَلِیِّ وَاللِّسَانِ

محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر درود و سلام بھیج جو روشن نور اور واضح بیان اور عربی زبان

الْعَرَبِیِّ ۝ وَالدِّیْنِ الْحَنَفِیِّ ۝ رَحْمَۃً لِّلْعَالَمِیْنَ الْمُؤَیَّدِ

اور دین حنیف والے ہیں سارے جہانوں کیلئے رحمت ہیں جنکو (جبرئیل) روح

بِالرُّوْحِ الْاَمِیْنِ ۝ وَالْکِتَابِ الْمُبِیْنِ ۝ وَخَاتَمِ

الامین اور کتاب مبین قرآن کی تائید حاصل ہے اور نبیوں میں

النَّبِیّٖنَ وَرَحْمَةِ اللّٰہِ لِلْعَالَمِیْنَ وَالْخَلَائِقِ اَجْمَعِیْنَ

سب سے آخر اور سارے جہانوں اور جملہ مخلوقات کیلئے اللہ کی رحمت ہیں

○ اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی مَنْ خَلَقْتَہٗ مِنْ نُّوْرِکَ وَ

اے اللہ! ان پر درود و سلام بھیج جنھیں تو نے اپنے نور سے پیدا فرمایا اور

جَعَلْتَ کَلَامَہٗ مِنْ کَلَامِکَ وَفَضَّلْتَہٗ عَلٰی اَنْبِیَائِکَ

تو نے اپنے کلام کو انکا کلام بنایا اور جنھیں تو نے سب نبیوں اور ولیوں

وَاَوْلِیَائِکَ ○ وَجَعَلْتَ السِّعَایَةَ مِنْکَ اِلَیْہِ وَمِنْہُ

پر فضیلت دی اور جنھیں تو نے اپنا اور ان سب کو جنکا ترجمان بنایا

اِلَیْھِمْ کَمَالِ کُلِّ وَلِیٍّ لَّکَ ○ وَھَادِیْ کُلِّ مُضِلٍّ عَنْکَ

جو تیرے ہر ولی کا کمال اور تجھ سے ہر برگشتہ کو ہدایت دینے والے

○ ھَادِی الْخَلْقِ اِلَی الْحَقِّ ○ تَارِکِ الْاَشْیَاءِ لِاَجْلِکَ

حق کی جانب مخلوق کی رہبری کرنے والے، تیری خاطر سب چیزوں کو ترک

○ وَمَعْدِنِ الْخَیْرِ بِفَضْلِکَ ○ وَخَاطَبْتَہٗ عَلٰی قُرْبِکَ

کر دینے والے اور تیرے فضل سے بھلائی کے معدن ہیں اور جنھیں تو اپنے قرب

وَکَانَ فَضْلُ اللّٰہِ عَلَیْکَ عَظِیْمًا ○ اَلْقَائِمِ لَکَ فِیْ لَیْلِکَ

خاص میں (بموجب قرآن ۴/۱۱۳) یوں خطاب فرمایا، "اور تم پر اللہ کا بڑا فضل ہے" جو تیری عبادت میں

وَالصَّائِمِ لَکَ فِیْ نَھَارِکَ وَالْھَائِمِ بِکَ فِیْ جَلَالِکَ ○

تیری رات بھر قیام فرمانے والے اور تیرے دن میں تیرے لیئے روزہ رکھنے والے اور تیرے جلال

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی نَبِیِّکَ ○ وَالْخَلِیْفَةِ فِیْ

میں تیرے ساتھ حیران ہیں، اے اللہ! ان پر درود و سلام بھیج جو تیرے نبی ہیں اور تیری مخلوق میں خلیفہ ہیں

خَلْقِکَ ○ اَلْمُشْتَغِلِ بِذِکْرِکَ ○ اَلْمُتَفَکِّرِ فِیْ خَلْقِکَ

تیرے ذکر میں مشغول رہنے والے اور تیری مخلوق کے بارے میں فکر مند رہنے والے

وَالْاَمِیْنِ لِسِرِّكَ ○ وَالْبُرْهَانِ لِرُسُلِكَ ○ الْحَاضِرِ

اور تیرے بھید کے امانت دار اور تیرے رسولوں کیلئے دلیل اور

فِیْ سَرَآئِرِ قُدْسِكَ ○ وَالشَّاهِدِ اِلٰی جَمَالِ جَلَالِكَ

تیرے قدس کی مسندوں میں حاضر رہنے والے اور تیرے جلال کے جمال کے گواہ ہیں

سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدِ الْمُفَسِّرِ لِاٰیَاتِكَ ○ وَالظَّاهِرِ

(یعنی) ہمارے سردار اور ہمارے آقا محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) جو تیری آیتوں کی تفسیر کرنیوالے

فِیْ مُلْكِكَ ○ وَالنَّائِبِ فِیْ مَلَكُوْتِكَ ○ وَالْمُتَخَلِّقِ

اور تیرے ملک میں ظاہر اور تیرے ملکوت میں نائب اور تیری صفات سے آراستہ

بِصِفَاتِكَ وَالدَّاعِیْ اِلٰی جَبَرُوْتِكَ ○ اَلْحَضْرَةِ الرَّحْمَانِیَّةِ

اور تیری جبروت کی طرف دعوت دینے والے رحمانی جلوہ

○ وَالْبَرْدَةِ الْجَلَالِیَّةِ ○ وَالسَّرَابِیْلِ الْجَمَالِیَّةِ الْعَرْشِ

اور جلال کی ٹھنڈک، اور سیراب کرنیوالے عرش کا جمالی پیکر اور

السَّنِیِّ ○ وَالْحَبِیْبِ النَّبَوِیِّ ○ وَالنُّوْرِ الْبَهِیِّ ○

نبوی حبیب اور روشن نور اور

وَالدُّرِّ النَّقِیِّ وَالصَّبَاحِ الْقَوِیِّ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ

شفاف موتی اور پائیدار خوبصورتی ہیں۔ اے اللہ! آپ پر اور

عَلَیْهِ وَعَلٰی اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ كَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاهِیْمَ

آپ کی آل اور اصحاب پر اسی طرح درود وسلام بھیج جیسا کہ تو نے ابراھیم علیہ

اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ اَللّٰهُمَّ اِنَّكَ اٰمِنٌ مِّنْ كُلِّ شَیْءٍ

السلام پر درود بھیجا تھا بیشک تو بڑی تعریف اور بزرگی والا ہے اے اللہ بیشک تو ہر چیز

وَكُلُّ شَیْءٍ خَائِفٌ مِّنْكَ فَیَا مِنْكَ یَا رَبِّ مِنْ كُلِّ شَیْءٍ

سے امن دینے والا ہے اور ہر چیز تجھ سے خوف کھاتی ہے۔ پس اے میرے رب میں تجھ سے

وَ تُخَوِّفَ بِكُلِّ شَيْءٍ مِنْكَ اَسْئَلُكَ ○ اَللّٰهُمَّ اَنْ

ہر چیز سے امن اور ہر چیز کا تجھ سے خوف مانگتا ہوں۔ اے اللہ

تُؤْمِنَنِيْ مِنْ كُلِّ شَيْءٍ وَاَنْ تَغْفِرَ لِيْ كُلَّ شَيْءٍ حَتّٰى لَا

مجھے تو ہر چیز سے امن دے اور ہر چیز سے میری مغفرت فرما حتی کہ

تَسْئَلَنِيْ عَنْ شَيْءٍ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ○

تجھ سے کوئی چیز مانگنے کی مجھے نوبت ہی نہ آئے بیشک تو ہر چیز پر

يَا نِعْمَ الْمَوْلٰى وَ نِعْمَ النَّصِيْرُ ○ اَللّٰهُمَّ

قادر ہے۔ اے بہترین مولیٰ اور بہترین مدد فرمانیوالے۔ اے اللہ

يَا رَجَاءَ الْمُؤْمِنِيْنَ لَا تُخَيِّبْ رَجَائِيْ وَ دُعَائِيْ اَللّٰهُمَّ

اے مومنوں کی آرزو! تو میری امید اور میری دعا سے مجھے محروم نہ فرما

يَا غِيَاثَ الْمُسْتَغِيْثِيْنَ اَغِثْنِيْ ○ اَللّٰهُمَّ يَا اَرْحَمَ

اے اللہ! اے فریادیوں کے فریادرس میری فریاد سن لے۔ اے اللہ! اے سب

الرَّاحِمِيْنَ اِرْحَمْنِيْ ○ اَللّٰهُمَّ يَا اَكْرَمَ الْاَكْرَمِيْنَ

سے زیادہ رحم کرنیوالے مجھ پر رحم فرما۔ اے اللہ! اے سب سے زیادہ کرم کرنے

اَكْرِمْنِيْ ○ اَللّٰهُمَّ يَا اَمَانَ الْخَائِفِيْنَ اٰمِنِّيْ ○

والے مجھ پر کرم فرما۔ اے اللہ! اے خوف زدوں کو امن دینے والے مجھے امن دے

اَللّٰهُمَّ يَا دَلِيْلَ الْمُتَحَيِّرِيْنَ دُلَّنِيْ ○ اَللّٰهُمَّ يَا هَادِيَ

اے اللہ! اے پریشان حالوں کو راہ دکھانے والے۔ مجھے راستہ دکھا اے اللہ اے

الْمُضِلِّيْنَ اِهْدِنِيْ ○ اَللّٰهُمَّ يَا مُغْنِيَ الْمُقِلِّيْنَ اَغْنِنِيْ ○

گمراہوں کو ہدایت دینے والے مجھے ہدایت فرما۔ اے اللہ اے ناداروں کو تونگر بنانیوالے

اَللّٰهُمَّ يَا وَاصِلَ الْمُنْقَطِعِيْنَ اَوْصِلْنِيْ ○ اَللّٰهُمَّ

مجھے تونگر بنا دے۔ اے اللہ اے ٹوٹے ہوؤں کو جوڑنے والے مجھے جوڑ دے۔ اے اللہ

يَا سُرُوْرَ الْعَابِدِيْنَ سُرَّنِيْ ○ اَللّٰهُمَّ يَا عَوْنَ

اے عبادت کرنے والوں کی شادمانی! مجھے شاد کردے / اے اللہ

الْمُؤْمِنِيْنَ اَعِنِّيْ ○ اَللّٰهُمَّ يَا حَبِيْبَ التَّوَّابِيْنَ تُبْ

اے مومنوں کے مددگار میری مدد فرما۔ اے اللہ اے توبہ کرنیوالوں کے حبیب

عَلَيَّ بِجَاهِ سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدِ نِ الصَّفْوَةِ الْاَمِيْنِ

میری توبہ کو ہمارے سردار اور ہمارے آقا محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کی شرکت کے طفیل

خَاتَمِ الْاَنْبِيَاءِ وَالْمُرْسَلِيْنَ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ

قبول فرما جو برگزیدہ، امانت دار اور نبیوں اور رسولوں میں سب سے آخر ہیں۔ اے اللہ آپ

بَارِكْ عَلَيْهِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ اَجْمَعِيْنَ فِيْ كُلِّ

اور آپ کی آل اور جملہ اصحاب پر ہر وقت و لمحہ درود و سلام اور برکت بھیج حتیٰ کہ

وَقْتٍ وَحِيْنٍ حَتّٰى تَرِثَ الْاَرْضَ وَمَنْ عَلَيْهَا وَاَنْتَ

زمین اور اس پر جو کچھ ہے اسکے ورثہ میں آجائے اور تو بہترین وارث

خَيْرُ الْوَارِثِيْنَ ○ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِاُمَّةِ مُحَمَّدٍ اَللّٰهُمَّ

ہے۔ اے اللہ امتِ محمدی کی مغفرت فرما۔ اے اللہ امتِ

اسْتُرْ اُمَّةَ مُحَمَّدٍ ○ اَللّٰهُمَّ اجْبُرْ اُمَّةَ مُحَمَّدٍ اَللّٰهُمَّ انْصُرْ اُمَّةَ

محمدی کی عیب پوشی فرما۔ اے اللہ امتِ محمدی کو مستقر فرمادے

مُحَمَّدٍ ○ اَللّٰهُمَّ يَسِّرْ لِاُمَّةِ مُحَمَّدٍ ○ اَللّٰهُمَّ سَهِّلْ عَلٰى اُمَّةِ

اے اللہ امتِ محمدی کی مدد فرما۔ اے اللہ امتِ محمدی کیلئے آسانی پیدا فرما

مُحَمَّدٍ ○ اَللّٰهُمَّ افْتَحْ لِاُمَّةِ مُحَمَّدٍ ○ اَللّٰهُمَّ اسْمَحْ لِاُمَّةِ

اے اللہ امتِ محمدی پر سہولت فرما۔ اے اللہ امتِ محمدی کیلئے کشادگی عطا فرما

مُحَمَّدٍ ○ اَللّٰهُمَّ سَامِحْ اُمَّةَ مُحَمَّدٍ ○ اَللّٰهُمَّ اَيِّدْ

اے اللہ امتِ محمدی کو بخشش عطا فرما۔ اے اللہ امتِ محمدی کو بخش دے۔ اے اللہ

